نہ رہتی تھی ۔ مَیں کہتا کہ یہ پہلی مثال ہے کہ اِک مُسلمان عورت نے ڈاکٹری اِمتحان پاس کیا اور وُہ پہلی مثال بھی اتنی عمدہ ہے، پھر بھی اُسے بُرا کہا جاتا ہے ۔ غرضکہ مَیں لوگوں سے اُس کی حمایت میں لڑا کرتا تھا ۔ تھوڑے دنوں بعد مجھے معلوم ہوا کہ مجھے محض اس سے محبت ہی نہیں عشق ہے، کیونکہ روز بروز اُس کا خیال دِل میں گھر کرتا جاتا تھا ۔ اس خیال کو جتنا مَیں نے ہٹانا چاہا، اُتنی ہی زیادہ زور سے وُہ دِل میں متمکن ہوتا گیا مَیں اپنے دِل سے کہتا تھا کہ: "دُنیا کیا کہیگی؛ عزیز و اقارب کیا کہینگے"۔ دِل کہتا تھا کہ عشق میں اِن باتوں کا کیا خیال کیا یہ کافی نہیں کہ وُہ شریف ہے، نیک ہے، لاکھوں میں انتخاب ہے ۔ جب خُدا اور رسُول نہیں روکتے تو اَور روکنے والا کون ہوتا ہے"۔ مَیں انہیں خیالات میں مستغرق رہتا تھا اور کوئی تصفیہ نہیں کرسکتا تھا کہ مجھے معلوم نہیں کس طرح اور کس

بیخودی کی حالت میں ایک دن میں اس سے یہ کہہ گیا کہ "آپکی شادی ہوگئی ہے ؟ اور اگر نہیں تو کیا آپ کی زوجیت کی عزت مجھے حاصل ہوسکتی ہے ؟"

اُف ! اِس فقرہ کا اثر اُس پر کیسا ہوا ہے ؟ چہرہ یکایک تمتما اُٹھا ؛ آنکھیں جو حیاتِ رُوح کی بیزبان ترجمان ہیں، پُرغضب ہوگئیں اور نہایت غصّہ بھری آواز سے اُس نے مجھے جواب دیا: "جناب ! مَیں نہیں جانتی آپ کیا ارشاد فرما رہے ہیں۔ آپ میرے افسر ہیں، مجھے آپ سے اس قسم کی باتوں کی اُمّید نہ تھی"۔

بجائے اس کے کہ مَیں اس جواب سے اپنے ہوش میں آتا، نہ معلوم وُہ کیا بات تھی کہ جس نے مجھے اَور بیخود کر دیا اور بیتاب ہوکر، نہایت عاجزی سے اِلتجا کرنے لگا۔ اُس دن مجھے یقین ہوا ہے کہ

عشق اوّل دردلِ معشوق پیدا میشود      گر نسوزد شمع کَے پروانہ شیدا میشود

جب میں اپنی جنُون آمیز گفتگو ختم کر چکا تو مجھے یقین تھا کہ شاید اسوقت عتاب کی اِنتہا نہ رہیگی لیکن میرے نصیب کہ اُس نے نہایت آہستگی سے کہا: "خود آپ خیال کیجئے کہ مَیں ایک معمُولی درجہ کی عورت ہُوں۔ آپ اللہ رکھے، اِتنے بڑے عہُدہ پر ہیں۔ کہاں مَیں، کہاں آپ۔ مجھے یقین ہے کہ جب آپ اپنی کوٹھی پر جائینگے تو آپ کہینگے کہ لاحول وُلاقوۃ۔ مجھ سے بھی کیا بیہودگی ہُوئی ہے۔ ایک ادنیٰ درجہ کی عورت سے کیا کیا باتیں کہی ہیں۔ اِس لئے مجھے میرے حال پر رہنے دیجئے۔" یہ جواب شاید تمہارے نزدیک مایوسی دلانیوالا ہو، مگر مجھ پر تو اُس نے اُلٹا اثر کیا۔ مَیں گھر گیا تو ان خیالات میں کمی کیسی، اُلٹا میں کسی کام کے قابل نہ رہا۔ اُٹھتے بیٹھتے یہی دُھن تھی کہ وُہ کسی طرح میرے التجا کو قبول کرے۔ میری یہ حالت کہ ضرورت ہو یا نہو، اُس کے شفاخانے کا مُعائنہ

ضرور کرنا ، اور کسی نہ کسی طرح عرض حال کرنا ۔ کچھ عرصہ کے بعد میں نے دیکھا کہ رفتہ رفتہ اُس کی پہلی بھڑکیں بھی کم ہوتی گئی ۔ اور ۔ قصّہ کو طُول کیا دوں ۔ ایک دن وہ آیا کہ ہم اور وہ دُولہا اور دُلہن ہو گئے ۔ لیکن میری اور قمر النساء ۔ (یہ اُس کا نام تھا) کی شادی کوئی معمولی بات نہ تھی ۔ حیدرآباد بھر میں اس کا چرچا ہُوا ۔ اگرچہ ہم نے نہایت سادے طور پر شادی کی تھی ، مگر اپنی اپنی قسمت ہے ۔ کوئی ہزاروں روپیہ خرچ کرتا ہے اور دُھوم دھڑکے سے بیاہ رچاتا ہے تاہم شہرت اُس کی عُشرِ عشیر بھی نہیں ہوتی جو ہماری غریبی کی شادی کی ہوئی ۔ مگر جو سُنتا تھا ، کانوں پر ہاتھ دھرتا تھا ، ہم پر لعن طعن کرتا تھا ۔ ہم عیش سے زندگی بسر کرتے تھے ، کیا خبر تھی کہ ہم پر یُوں ظُلم ہوگا ؎

ڈرتا ہوں آسمان سے بجلی نہ گر پڑے ... صیاد کی نگاہ سُوئے آشیاں نہیں

دُشمنوں نے ہمارے افسرِ بالا کے کان بھرے، اور
ایک دن مرگِ مفاجات کی طرح ہمارے پاس یہ حکم آیا کہ دونوں
حدودِ ریاست سے باہر ۴۸ گھنٹے میں نکل جائیں۔ ہم کر ہی
کیا سکتے تھے؛ سنگ آمد و سخت آمد۔ ہم اپنے قلیل التعداد
ہمدردوں کی افسوس، اور تیرہ دل دُشمنوں کی خوشیوں میں،
حیدرآباد سے رخصت ہوئے۔ قمر النساء نے مجھ سے آبدیدہ
ہوکر یہ کہا "دیکھا! میری وجہ سے تم پر یہ مصیبت نازل ہوئی"
لیکن مجھے بخُدا، ذرا بھی جو اس کا خیال ہو کہ مجھ پر یہ مصیبت ہے
مَیں اپنے تئیں دُنیا میں سب سے بڑا خوش قسمت سمجھتا تھا
کیونکہ میری قمر النساء میرے ساتھ تھی۔ مَیں حیدرآباد سے
سیدھا لکھنؤ پہنچا۔ اور یہاں مَیں نے اپنا مطب جاری کر دیا۔
سچ کہا ہے کہ مصیبت تنہا نہیں آتی۔ حیدرآباد سے یوں
نکلا، یہاں پہنچ کے بالکل نااُمیدی ہو گئی۔ کئی مہینے گذر گئے

اور آمدنی عنقا! اور ایک بم چلتی بھی کس کی ہے؟ یہ تو ایک سوداگری ہے۔ ظاہری ٹیپ ٹاپ جب تک نہ ہو کون آتا ہے؟ اور میرے پاس کیا تھا؟ جب حیدرآباد میں رہا، کبھی کچھ پس انداز ہی نکیا، جس کا خمیازہ اب بھگتنا پڑا۔ کہتے ہوئے شرم آتی ہے مگر کہنا ہی پڑتا ہے۔ یہ حالت ہوگئی تھی کہ ایک ما ماتک رکھنے کی مقدرت نہ رہی۔ قمر النسا بیچاری ساری کام گھر کا کرتی تھی۔ اور جب میں گھر میں آتا تو نہایت خندہ پیشانی سے کہتی کہ" کھانا پکانا اور گھر کا کام کرنا مجھے بہت اچھا معلوم ہوتا ہے"۔ اُس کا یہ کہنا گو وہ دل سے ہی ہوتا تھا، مجھ پر تیر کا کام کرتا تھا۔ میں کہتا تھا کہ: "ہائے میں کمبخت ہی تو اس بیچاری پر ان مصیبتوں کے پڑنے کا باعث ہوا ہوں"!

خُدا کی شان، اسی زمانہ میں قمر النسا اُمید سے ہوگئی۔

اب تو مجھے بیحد فکر ہوگئی ؛ ہر وقت یہ خیال کہ ایسے ایسے سخت کام کرتی ہے، کہیں جھٹکا ٹوٹکا آ جائے تو اور مشکل پڑے۔ اِسی فکر میں رات دِن گھُلتا تھا، اَور کچھ کر نہ سکتا تھا۔ میرا کوئی رشتہ دار بھی نہ تھا کہ جس کے ہاں جا پڑتا، اور قمر النسا بھی کہتی تھی کہ "مَیں یتیم اور بالکل بے والی وارث ہُوں"۔ لیکن ایک دِن خود ہی اُس نے کہا کہ "پٹنہ میں میرے ایک دُور کے رشتہ دار ہیں، شاید وُہ زندہ ہوں، چلو وہیں چلیں"۔ مجھ کو اِس بات کا خیال کرتے بھی شرم آتی تھی کہ مَیں اُن کے ہاں جا کے پڑونگا، لیکن کیا کرتا، قمر النسا کی جان بھی پیاری تھی۔ گیا مگر با دِلِ ناخواستہ۔ جب ہم پٹنہ پہنچے، تو قمر النسا پتہ پُوچھتی ہُوئی ایک نہایت معمولی درجہ کے مکان میں مجھے لے گئی۔ دروازہ کھٹکھٹانے پر، ایک بزرگ صُورت باہر آئے۔ قمر النسا کو دیکھتے ہی نہایت متعجب ہُوئے، پھر خوشی

خوشی گھر میں لے گئے۔ گھر میں ایک بڑی بی تھیں، جو ہم دونوں پر صدقے ہوئیں اور قمر النسا سے کہنے لگیں کہ: "میری بھانجی! تمہیں تو ہم مُردہ خیال کر چکے تھے"۔ دو تین دن تک میں یہاں رہا۔ ایک دن قمر النسا کے خالو۔ ہمارے میزبان۔ نے مجھ سے کہا: "یہاں ایک نواب صاحب ہیں، میں اُنکی سرکار میں نوکر ہوں، چلئے آپ کو بھی اُن سے ملاؤں" پھر ایک نہایت عالیشان کوٹھی میں مجھے لے گئے، اور گول کمرے میں بٹھا کے کہا کہ "تم یہیں بیٹھے رہنا، میں ابھی آتا ہوں، نوّاب صاحب بھی اُسوقت تشریف لائینگے۔ محل میں ہیں"۔

میں اکیلا بیٹھا رہا۔ کوٹھی کی ایک ایک چیز کو دیکھتا تھا اور عش عش کرتا تھا، لیکن اک بات سے حیرت تھی: ساری کوٹھی میں سنّاٹا تھا، میں اِسی حالت میں تھا کہ یکایک سامنے

کا دروازہ کھُلا اور شاہزادیوں کے لباس میں ملبوس ایک
خاتون کمرے میں داخل ہوئی ۔ مَیں جھجک کے چاہتا تھا
کہ کمرے سے باہر نکل جاؤں اور اِس خیال سے میں باہر
کی طرف لپکا بھی کہ اُس خاتون نے کہا : "پیارے نعیم"
پھر کر جو غور سے دیکھتا ہوں تو میری پیاری قمر النّسا
بادشاہزادی بنی کھڑی ہے ؛ اور بیساختہ میری زبان سے
نکل گیا : "مَیں خواب دیکھ رہا ہوں ، یا میری آنکھیں دھوکا
دے رہی ہیں"۔

قمر النّسا نے ہنس کے کہا : "نہیں تم جاگتے ہو اور مَیں ہی
تمہاری قمر النّسا ہوں" ۔ اللہ اللہ ، مجھے تم پہچانتے بھی نہیں
(پھر میری طرف بڑھ کے اور گلے میں بانہیں ڈال کے) خُدا
کا شکر ہے کہ ہماری مُصیبتیں دُور ہوئیں ۔ میرے پاس بڑی
ریاست ہے اور ہم اب عُمر بھر یہیں رہینگے"۔

مَیں نے حیرت زدہ ہو کر پُوچھا "تو تم نے حیدر آباد میں نوکری کیوں کی تھی"؟ "سب بتاتی ہُوں، بے صبر کیوں ہوئے جاتے ہو۔ میرے والد مرحوم، نہایت روشن خیال آدمی تھے، اُنہوں نے میری تعلیم نہایت اعلیٰ درجہ کی کی، اور کہتے تھے کہ اولاد کو تعلیم دینا، بس یہی والدین کا فرض ہے، سوائے میرے اُنکے کوئی اولاد نہ تھی! اور خُدا کی مرضی یہ ہُوئی کہ میرے بارہویں سال میں، اللہ بخشے ابا کا سایہ میرے سر سے اُٹھ جائے۔ ساری جائداد کی مَیں ہی مالک ہُوئی۔ مَیں نے اپنے سرپرست سے یہ کہا کہ مَیں ڈاکٹری پڑھونگی۔ چنانچہ مَیں آگرہ بھیجی گئی، وہاں سے آئی تو بڑے بڑے گھرانوں سے میرے لئے پیغام آئے، مگر مَیں نے دل میں ٹھان لی تھی کہ جب تک کوئی مجھے صرف میرے لئے نہ بیاہیگا، مَیں کسی سے شادی نہ کرونگی۔ اِس لئے

غریب بنی اور حیدرآباد گئی اور صدقے اُس کی کریمی کے،
کہ اللہ نے تم جیسا پیارا خاوند مجھے دیا، جس نے مجھے
میری دولت کے لئے نہیں بیاہا، بلکہ صرف میرے لئے۔
ساری دُنیا مجھے بُرا کہتی تھی، میری طرف سے بدگمان تھی،
پھر بھی (میرا بوسہ لیکر) تم نے مجھ سے شادی کی اور مَیں نے
تمہارے ساتھ ساری مصیبتیں جھیلیں، صرف یہ دیکھنے کے
لئے کہ آیا تمہیں مجھ سے اصلی محبت ہی، یا اُکتا جاؤ گے۔ اپنی
کوٹھی پر، مَیں برابر حالات لکھتی رہتی تھی، اِس وجہ سے خالو
کو سب حال معلوم تھا؛

اِس کے بعد ہم ہنسی خوشی رہنے لگے"۔

یہ کہہ کے نعیم رُکا اور پھر بھرائی ہُوئی آواز سے کہنے
لگا: مشیّتِ ایزدی میں کس کو دخل ہے۔ آٹھ سال بعد اللہ
نے قمر النسار بھی مجھ سے چھین لی۔ اب وُہ جنّت میں ہی اور

مَیں یہاں زندگی کے دن پُورے کر رہا ہُوں ۔ ایک اُسکی یادگار ہے اور وُہی میری زندگی کا سہارا ہی۔ یعنی میری پیاری ابنی نجم النسا جو ہمارے چلنے آنے کے پانچ مہینہ بعد دُنیا میں آئی تھی ۔ اللہ اُسے جیتا رکھے ۔ میری طبابت بھی یہاں خُوب چمکی اور اب میری ذاتی جائداد بہت کچھ ہی۔ اِس لئے میرا ارادہ ہی کہ قمر النسا کی جائداد کسی کارِ خیر کے لئے وقف کر دوں ۔

عزم یہ ہے کہ کل جائداد عورتوں کی تعلیم کے واسطے وقف کر دوں ؛ جب محمڈن یونیورسٹی بنے تو ایک کالج خاص طور پر مُسلمان خاتونوں کے لئے تیار کیا جائے ۔ ایک لاکھ کی جائداد ہے ۔ میرے خیال میں کالج کے ابتدائی اخراجات کے لئے کافی ہوگی ۔ تمہاری کیا رائے ہے"۔ مَیں نے کہا "ضرور واللہ ضرور ۔ خُدا تمہارے ارادے میں برکت دے ۔ کل قوم احسانمند ہوگی ۔ مگر شب بخیر، نیتِ شب حرام ۔ چلئے رات

بہت آئی ہے۔ لو ایک بجگیا۔ اب چل کے سونا چاہیئے"۔
یہ کہہ کے ہم کوٹھی میں داخل ہوئے۔ اب کوٹھی کی ایک ایک چیز مجھے عجیب معلوم ہوتی اور میرے دل پر عجیب اثر ڈالتی تھی۔

ہے یوں کہ ؎

کسی کا ہو رہے آتش کسی کو کر رکھے
دو روزہ عمر کو انساں نہ رائگاں کاٹے



# مرزا پھویا علی گڑھ کالج میں

ہو وطن سے کبھی جُدا نہ کوئی — گھر سے بے گھر ہوا ے خدا نہ کوئی
دردِ غربت سہا نہیں جاتا — رنجِ فرقت کہا نہیں جاتا
یاد احباب کی جو آتی ہے — دل میں اک درد سا اُٹھاتی ہے
بی بی بچوں کا آگیا گر دھیان — سینہ کوبی سے ہو گئے ہلکان
گھر کے نقشہ کا دل میں پھر جانا — اُسکا سو سو جتن سے پھر جانا!
گھر سے بے گھر جو کوئی ہو جائے — عیش و آرام اُس کا کھو جائے
نئی دُنیا بشر نیا دیکھے — گویا عالم ہی دُوسرا دیکھے
الغرض یہ مصیبت ایسی ہے — ساری دُنیا کے غم ہیں کم جس سے



اب سنیں صاحبانِ ہوش و ذکا — اک نیا ماجرا، نیا قصّہ

ایک صاحب اودھ میں رہتے تھے — مرزا پھویا، سب اُنکو کہتے تھے

کیا کہوں تھا کہاں چمن اُن کا — لکھنؤ تھا کبھی وطن اُن کا

گھر سے نکلے نہ تھے تمامی عُمر — ساری بھونسرے ہی میں گذاری عُمر

اپنے ماں باپ کے دُلارے تھے — اور عزیزوں کے وُہ پیارے تھے

خیر سے تھا ابھی شباب شروع — عُمر کا بیسواں تھا باب شروع

رات دِن کھیلتے گھر پھرتے — سارے گھر والے "بچّہ" کہتے تھے

باتیں کرنے میں بھی لجاتے تھے — غیر شخصوں سے سہم جاتے تھے

عیش سے دِن مگر گذرتے تھے — نہ کسی کا خیال کرتے تھے

چین تھا دِن کو لُطف راتوں میں — وقت کٹتا تھا یوں ہی باتوں میں

کہ فلک ہوگیا خلل انداز — تجھ سے سمجھے خُدا ارے مباز

دُور پھینکا وطن سے ہائے غضب! — آخر اس دشمنی کا کوئی سبب؟

---

اس کی تفصیل اس طرح سُنیے — دردِ مرزا کی پھر دوا کیجے

قوم میں سب سے اعلیٰ و اولیٰ — مُحسن الملک مُحسن الدولہ

دردِ قومی کے اس معالج نے — یعنی سیکرٹری کالج نے

اپنے احباب کی معیت سے — اور مشاہیر کی جماعت سے

سارے شہروں کا جب کیا دورہ — لکھنؤ بھی مشرّف اس سے ہوا

دُھوم تھی اک فصیح آیا ہے — نیچری فوج ساتھ لایا ہے

وقتِ تقریر اُس کا طرزِ بیاں — گہ شرر بار گاہ نور فشاں

جادو کرتا ہے، سحر کرتا ہے — مہر کرتا ہے، قہر کرتا ہے

گہ ہنساتا ہے، گہ رلاتا ہے — کچھ عجب ڈھنگ اُسکو آتا ہے

جب ہوئے اُنکے سارے دوست مستفید — تب تو مرزا کے والدِ ماجد

جا کے جلسے میں خود شریک ہوئے — سارے لکچر بغور اُنہوں نے سُنے

کر گیا اُن پہ جادو اپنا کام — تھا علیگڈھ کا ہی زباں پر نام

ایک دم یہ تہیہ کر بیٹھے — بس علیگڈھ میں مرزا جا کے پڑھے

اِس ارادہ کو جب کہا گھر میں پڑ گیا رونا پیٹنا گھر میں
چیخی مرزا کی ماں کہ: "ہائے ہائے! کوئی جا کر ذرا اُنہیں سمجھائے
اِنکو تو ہو گیا ہے کچھ سودا سوچتے ہی نہیں بُرا و بھلا
میرا بچہ نہ جائے گا کوئل میرا آتھر کا تو نہیں کچھ دل"
نہ اُنہوں نے سُنی کسی کی بھی اپنی ضد ہر طرح سے پُوری کی
دیدیا حکم: "جائے مرزا کل" ہائے! یہ حکم تھا پیامِ اجل
جُوں جُوں ہوتی سفر کی تیاری اُنپہ ہوتی تھی زندگی بھاری
آگیا وقت وُہ بھی آخرِ کار ڈرسے آتا تھا جسکے اِنکو بُخار
وقتِ رخصت تھا سخت مرزا کو چاہتے تھے، مرُوں یہیں پھوڑ کے سر
کچھ بھی لیکن نہ کرتے دھرتے بنا باپ نے جو کہا، اُنہوں نے کیا

---

شور و شیون تمام کرنے کو گھر میں آئے سلام کرنے کو
اِنکے آتے ہی مچ گیا کُہرام روتا تھا، ایک ایک دل کو تھام

خالہ اماں، مومانی، بھابی جان — اپنے مرزا پہ سب ہوئیں قربان
آپا جانی نے بھی بلائیں لیں — سب نے مل مل کے یوں دعائیں دیں
"یا الٰہی! یہ خیریت سے پھرے — اور دشمن پہ اس کے بجلی گرے
واسطہ مرتضیٰ علی کا تجھے — جلد لا کر ملائیو ہم سے"
اشک برسا کے دیدۂ تر سے — کیا کہوں مرزا چل دیئے گھر سے
مختصر یہ پہنچ گئے وہ یہاں — آہ برلب، درونِ سینہ فغاں
ایک ہفتہ تو کاٹا رو دھو کر — بعدہٗ ہر طرح سے رنج ہو کر
اک عریضہ کی یوں بنا ڈالی — "قبلہ ام مدظلہ العالی
اوّلاً مجرا عرض کرتا ہوں — حال پھر اپنا عرض کرتا ہوں
ہو کے رخصت جناب سے پہنچا — کیا کہوں اس جگہ پہ کیا دیکھا
یاں کے لڑکوں کا حال ہی ہے جدا — ایسا دیکھا کبھی، کبھی نہ سنا
جنس ہر اک نئی، دکان نئی — اور تو اور، ہے زبان نئی
"اک دال"[1] "اک گوشت" کہتے ہیں — جانے کس دیس میں یہ رہتے ہیں

[1] یہ اصطلاحات وہ ہیں جو میرے زمانہ میں علی گڑھ میں رائج تھیں۔ غالباً اب بھی ہونگی۔ چونکہ [illegible] مرزا پھویا میرے زمانہ میں کالج میں تشریف لائے تھے، لہٰذا انہیں اصطلاحات کا ذکر کیا گیا

ہوں پریشاں تو آلیا، فرمائیں — خوش ہوں گر تو ہیر پھیر یہ سنائیں
گر ہو اچھا لباس ٹھاٹ کہیں — اور گنواروں کو راج گھاٹ کہیں
بو تغم کی ہو ذرا سی بھی — اسکو کہتے ہیں، یا نپہ عیاشی
عمدہ کھانا کھلانا عیاشی! — عمدہ شربت پلانا عیاشی!
عطر میں گر کبھی جو کپڑے بسائیں — فوراً عیاش آپ کہلائیں
کورنش، مجرا، بندگی، آداب — سب کی یاں ہو گئی ہے مٹی خراب
اِنکے بدلے ہے بس سلام علیک — گویا لے ڈھیلا کھینچ مارا ایک
دوڑتے، کودتے، اُچھلتے ہیں — بھول کر بھی نہ سیدھے چلتے ہیں
کوئی مارے پھلانگ تو یہ خوش! — ٹوٹ جائے جو ٹانگ تو یہ خوش!
گیند بلا سواری اور فٹ بال — یہ یہاں کے ہیں کھیل، یہ اشغال





| | |
|---|---|
| گر پڑے گر کوئی تو خوش ہو ئیں | اور پھر خوب خوب تالی بجائیں |
| صبح ہوتے ہی کرتے ہیں ڈرِ میل | نہ جبیں پر شکن، نہ دل پر میل |
| صبح تڑکے، ڈرل کراتے ہیں | ایسے بیرحم ہیں تھکاتے ہیں |
| جو قواعد کراتے ہیں سب کو | کیا دعا دوں میں ایسی پڈھب کو |
| ڈانٹ کر وہ بلاتے ہیں مجھ کو | اپنا غصہ دکھاتے ہیں سب کو |
| ہو گئی میری جان بھی بیکل | جب وہ چیخے: "بریک ان ٹو ڈِل" |
| حکم ہے وقت پر ہی کھانا کھاؤ | شام کو اک جگہ جمع ہو جاؤ |
| بھوک ہو یا نہ ہو نہیں پروا | ہے اسی وقت تہو رنا پڑتا |
| یاں کی آزادی ہو بہت محدود | شہر جانا بھی ہو گیا مسدود |
| اس لئے عرض ہو کہ یہ چیزیں | لکھنؤ سے روانہ آپ کریں |
| اک ڈبیہ دیا سلائی کی | پڑیا اک نیلی روشنائی کی |
| اک برش جوتہ صاف کرنیکا | اور برانکو بھی ساتھ تھوڑا سا |
| بوٹ کے لیس کی ضرورت ہو | اور موزے بھی چند اچھے سے |

دو گھڑے، اک صراحی، پیالے چار         اور ممکن ہو گر تو تھوڑا اچار
اور باقی تو خیریت ہی سب
سب کو تسلیم، زیادہ حد ادب"۔

---

کے بندو میری سنو، میں غریب الوطن ہوں"۔
فقیر تو یہ کہتا ہوا اور جن پر اُس کے قصّہ کا اثر ہوا، اُنکی خیرات لیتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ لیکن میرے دل میں چند خیالات پیدا ہوئے اور میں نے اپنی حالت کا مقابلہ اُس سے کیا اور مجھے خود تعجب ہوا کہ اکثر امور میں میں نے اُسکو اپنے سے اچھا پایا۔ یہ صحیح ہی کہ میں کام کرتا ہوں اور وہ مفت خوری سے دن گذارتا ہے۔ نیز یہ کہ میں نے تعلیم پائی ہے وہ جاہل ہے۔ میں اچھے لباس میں رہتا ہوں وہ پھٹے کپڑے پہنتا ہے، بس یہانتک میں اُس سے بہتر ہوں۔ آگے بڑھ کر اُس کی حالت مجھ سے بدرجہا اچھی ہے۔ اُس کی صحت پر مجھے رشک کرنا چاہئیے، میں رات دن فکر میں گذارتا ہوں اور وہ ایسے اطمینان سے بسر کرتا ہے کہ باوجود بسورنے اور رونے کی صورت بنانے

کے اس کے چہرے سے بشاشت نمایاں تھی۔ بڑی دیر تک مَیں غور کرتا رہا کہ اُس کی یہ قابلِ رشک حالت کس وجہ سے ہے؟ اور آخر کار مَیں۔ اس بظاہر عجیب نتیجہ پر پہنچا کہ جسے وُہ مُصیبت خیال کرتا ہے، وُہی اُس کے حق میں نعمت ہی۔ وُہ حسرت سے کہتا ہے کہ "میرا کوئی دوست نہیں" مَیں حسرت سے کہتا ہوں: "میرے اِتنے دوست ہیں" اُس کا کوئی دوست نہیں؟ اگر یہ سچ ہے تو اُسے مُبارکباد دینی چاہئے۔

مَیں اپنے دِل میں یہ باتیں کرتا ہوا، مکان پر آیا: "کیسا خوش قسمت آدمی ہے کہتا ہے، میرا کوئی دوست نہیں۔ اَے خوش نصیب شخص! یہیں تو تو مجھ سے بڑھ گیا لیکن کیا اس کا یہ قول صحیح بھی ہی؟ یعنی کیا اصل میں اس کا کوئی دوست نہیں جو میرے دوستوں کی طرح اُسے دِن بھر

میں پانچ منٹ کی بھی فرصت نہ دے؟ میں اپنے مکان پر ایک مضمون لکھنے جا رہا ہوں مگر خبر نہیں کہ مجھے ذرا سا بھی وقت ایسا ملیگا کہ میں تخلیہ میں اپنے خیالات جمع کرسکوں اور اُنھیں اطمینان سے قلمبند کرسکوں ؛ یا جو اسپیچ مجھے کل دینی ہے اُسے سوچ سکوں ۔ کیا یہ فقیر دن دہاڑے اپنا روپیہ لیجا سکتا ہے اور اُس کا کوئی دوست راستے میں نہ ملیگا اور یہ نہ کہیگا "بھائی جان ! دیکھو پُرانی دوستی کا واسطہ دیتا ہُوں ، مجھے اس وقت ضرورت ہی ، تھوڑا سا روپیہ قرض دو" ۔ کیا اس کے احباب ، وقت بیوقت اسے دعوتوں اور جلسوں میں کھینچکر نہیں لیجاتے ۔ کیا کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ اُسے نیند کے جھونکے آرہے ہوں ، مگر یار دوستوں کا مجمع ہی جو قصّہ پر قصّہ اور لطیفہ پر لطیفہ کہہ رہے ہیں مگر اُٹھنے کا نام نہیں لیتے ؟ کیا اسے دوستوں

کے خطوں کا جواب نہیں دینا پڑتا؟ کیا اس کے پیارے
دوست کی تصنیف کی ہوئی کوئی کتاب نہیں جو اُسے خواہ مخواہ
پڑھنی پڑے اور ریویو لکھنا پڑے؟ کیا اسے احباب کی
وجہ سے شور مچانا اور ہُو حق کرنا نہیں پڑتا؟ کیا دوستوں کے
ہاں مُلاقات کو اُسے جانا نہیں پڑتا اور اگر نہ جائے تو کوئی
شکایت نہیں کرتا؟ اگر ان سب باتوں سے وُہ آزاد ہے
تو کوئی تعجب نہیں کہ وُہ ہٹا کٹا ہے اور مَیں نحیف و نزار ہُوں۔
یا اللہ! کیا اس پر بھی شکر ادا نہیں کرتا؟ خُدا جانے وُہ اَور
کونسی نعمت چاہتا ہے؟" لوگ کہینگے کہ اس شخص کے کیسے
بیہودہ خیالات ہیں! بغیر دوستوں کے زندگی دوبھر ہوتی
ہے اور یہ اُن سے بھاگتا ہے۔ مگر مَیں دوستوں کو بُرا نہیں
کہتا، مَیں جانتا ہُوں کہ وُہ مجھے خوش کرنے کے لئے میرے
پاس آتے ہیں اور میرے خیر طلب ہیں، مگر عملی نتیجہ یہ ہے کہ احباب

کا ارادہ ہوتا ہی مجھے فائدہ پہنچانیکا اور ہو جاتا ہے مجھے نقصان۔ چاہے مجھ پر نفرین کیجائے مگر میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ آجتک میرے سامنے کوئی یہ ثابت نہ کر سکا کہ احباب کا ایک جمِ غفیر رکھنے اور شناسائی کے دائرے کو وسیع کرنے سے کیا فائدہ ہی۔ میں تو یہانتک کہتا ہوں کہ اگر دُنیا میں کچھ کام کرنا ہے اور باتوں ہی میں عُمر نہیں گذارنی ہے تو بعض نہایت عزیز دوستوں کو چھوڑنا پڑیگا، چاہے اِس سے میرے دِل پر کیسا ہی صدمہ ہو۔

مثلاً میرے دوست احمد مرزا ہیں، جنہیں میں بھڑ بھڑیا دوست کہتا ہُوں؛ یہ نہایت معقُول آدمی ہیں اور میری اُنکی دوستی نہایت پُرانی اور بے تکلّفی کی ہی، مگر حضرت کی خلقت میں یہ داخل ہی کہ دو منٹ نچلا نہیں بیٹھا جاتا۔ جب آئینگے، شور مچاتے ہُوئے؛ چیزوں کو اُلٹ پلٹ

کرتے ہوئے۔ غرضکہ اِن کا آنا بھونچال کے آنے سے کم نہیں ہی۔ جب وُہ آتے ہیں تو مَیں کہتا ہُوں "کوئی آ رہا ہی قیامت نہیں ہی"۔ اِن کے آنے کی مجھے دُور سے خبر ہوجاتی ہے۔ باوجودیکہ میرے لکھنے پڑھنے کا کمرہ چھت پر ہے۔ اگر میرا نوکر کہتا ہے کہ "میاں! اس وقت کام میں بہت مشغول ہیں"۔ تو وُہ فوراً چیخنا شروع کر دیتے ہیں، کہ "کمبخت کو اپنی صحت کا بھی تو کچھ خیال نہیں (نوکر کی طرف مخاطب ہوکر) خیراتی! کب سے کام کر رہے ہیں؟ بڑی دیر سے؟ توبہ توبہ! اچھا بس میں ایک منٹ ان کے پاس بیٹھوں گا۔ مجھے خود جانا ہے۔ چھت پر ہونگے؟ میں پہلے ہی سمجھتا تھا"۔

یہ کہتے ہُوئے وُہ اوپر آتے ہیں اور دروازہ کو اس زور سے کھولتے ہیں کہ گویا کوئی گولہ آکے لگا، (آج تک اُنہوں نے

دروازہ کھٹکھٹایا نہیں) اور آندھی کی طرح داخل ہوتے ہیں:
"اہا ہا ہا! آخر تمہیں میں نے پکڑ لیا، مگر دیکھو دیکھو میری
وجہ سے اپنا لکھنا بند مت کرو، میں ہرج کرنے نہیں آیا۔
خدا کی پناہ! کس قدر لکھ ڈالا ہے! کہو طبیعت تو اچھی ہے؟
میں تو صرف یہ پوچھنے آیا تھا۔ واللہ مجھے کس قدر خوشی
ہوتی ہے کہ میرے دوستوں میں ایک شخص ایسا ہے جو مضمون نگار
کے لقب سے پکارا جا سکتا ہے۔ لو اب جاتا ہوں میں
بیٹھوں گا نہیں۔ ایک منٹ نہیں ٹھہرنے کا، تمہاری خیریت
دریافت کرنی تھی؛ خدا حافظ"۔ یہ کہہ کے وہ نہایت محبت
سے مصافحہ کرتے ہیں، اور اپنے جوش میں میرے ہاتھ
کو اس قدر دبا دیتے ہیں کہ انگلیوں میں درد ہونے لگتا ہے اور
میں قلم نہیں پکڑ سکتا۔ یہ تو علیحدہ رہا؛ اپنے ساتھ میرے
کل خیالات کو بھی لیجاتے ہیں۔ خیالات کو جمع کرنے کی کوشش

کرتا ہوں مگر اب وُہ کہاں ؟ اور دیکھا جائے تو میرے کمرے میں ایک منٹ سے زیادہ نہیں رہے۔ تاہم وُہ اگر گھنٹوں رہتے تو اس سے زیادہ نقصان نہ کرتے۔ کیا میں اُنہیں چھوڑ سکتا ہوں ؟ میں اس سے انکار نہیں کرتا کہ میری اور انکی دوستی بہت پُرانی ہے اور وُہ مجھ سے بھائیوں کی طرح محبت کرتے ہیں، تاہم میں اُنہیں چھوڑ دُونگا۔ ہاں، چھوڑ دُونگا، اگرچہ کلیجہ پر پتھر رکھنا پڑے۔

اور لیجئے، دُوسرے دوست محمد تحسین ہیں۔ بال بچوں والے صاحب ہیں اور رات دن انہیں کی فکر میں رہتے ہیں۔ جب کبھی ملنے آتے ہیں تو تیسرے پہر کے قریب آتے ہیں، جب مَیں کام سے تو فارغ ہو چکتا ہوں لیکن اس قدر تھکا ہوا ہوتا ہوں کہ دل یہی چاہتا ہے کہ ایک گھنٹہ آرام کرسی پر خاموش پڑا رہوں، مگر تحسین آئے ہیں اور اُن سے ملنا ضروری

ہے۔ اُن کے پاس باتیں کرنے کے لئے، سوائے اپنی بیوی بچّوں کی بیماری کے اَور کوئی مضمون ہی نہیں۔ مَیں کتنی ہی کوشش کروں۔ مگر وُہ اس مضمون سے باہر نہیں نکلتے۔ اگر مَیں موسم کا ذکر کرتا ہُوں تو وُہ کہتے ہیں ہاں بڑا خراب موسم ہے، میرے چھوٹے بچّے کو بُخار آگیا، منجھلی لڑکی کھانسی میں مُبتلا ہے۔ اگر پالٹیکس یا لٹریچر کے متعلّق گفتگو شروع کرتا ہوں تو تحسین صاحب فوراً معذرت پیش کرتے ہیں کہ بھائی آجکل گھر بھر بیمار ہے، مجھے اتنی فرصت کہاں کہ اخبار پڑھوں۔ اگر کسی عام جلسہ میں آتے ہیں تو اپنے لڑکوں کو ضرور ساتھ لئے ہوتے ہیں اور ہر ایک سے بار بار پُوچھتے رہتے ہیں کہ "طبیعت تو نہیں گھبراتی؟ پیاس تو نہیں معلوم ہوتی؟" کبھی کبھی نبض بھی دیکھ لیتے ہیں اور وہاں بھی کسی سے ملتے ہیں تو گھر کی بیماری ہی کا ذکر کرتے ہیں۔

اِسی طرح میرے مقدمہ باز دوست ہیں، جنہیں اپنی ریاست
کے جھگڑوں، اپنے فریقِ مخالف کی بُرائیوں، اور جج صاحب
کی تعریف یا مذمت کے (تعریف اس حالت میں جبکہ
اُنہوں نے مقدمہ جیتا ہو) سوا اور کوئی مضمون نہیں.
منجملہ اور بہت سے مختلف قسموں کے دوستوں کے،
مَیں محمد شاکر خاں صاحب کا ذکر خصوصیت سے کرونگا،
کیونکہ وُہ مجھ پر خاص عنایت فرماتے ہیں. شاکر خاں صاحب
موضع سلیم پور کے رئیس اور ضلع بھر میں نہایت معزز آدمی
ہیں. اُنہیں اپنی لیاقت کے مطابق لٹریچر کا بہت شوق
ہے. لٹریچر پڑھنے کا اتنا نہیں، جتنا لٹریری آدمیوں
سے ملنے اور تعارف پیدا کرنے کا. اُنکا خیال ہی کہ اہلِ علم
کی تھوڑی سی قدر کرنا، اُمرا کے شایانِ شان ہی. ایک
مرتبہ میرے ہاں تشریف لائے اور بہت اصرار سے

مجھے تسلیم پورے گئے یہ کہہ کے کہ:

"شہر میں رات دن شور وشغب رہتا ہے۔ دیہات میں کچھ عرصہ رہنے سے تبدیلِ آب وہوا بھی ہو گی اور وہاں مضمون نگاری بھی زیادہ اطمینان سے کرسکو گے میں نے ایک کمرہ خاص تمہارے واسطے آراستہ کرایا ہے جس میں پڑھنے لکھنے کا سب سامان مہیا ہے۔ تھوڑے دِن رہ کے چلے آنا۔ دیکھو! میری خوشی کرو"۔

میں ایسے محبت آمیز اصرار پر انکار کیسے کرسکتا تھا؟ مختصر سا سامان پڑھنے لکھنے کا لیکر میں اُن کے ساتھ ہو لیا۔ اڈیٹر "معارف" سے وعدہ کر چکا تھا کہ ایک خاص عرصہ میں اُنکی خدمتمیں ایک مضمون بھیجوں گا۔ شاکر خاں صاحب کی کوٹھی پر پہنچکر میں نے وُہ کمرہ دیکھا جو میرے لئے تیار کیا گیا تھا۔ یہ کمرہ کوٹھی کی دُوسری

منزل میں تھا اور نہایت خوبی سے آراستہ تھا۔ اس کی
ایک کھڑکی پائیں باغ کی طرف کھلتی تھی، اور ایک
نہایت ہی دلفریب نیچرل منظر میری آنکھوں کے سامنے
ہوتا تھا۔ صبح کو میں نیچے ناشتہ کی غرض سے بلایا گیا،
جب دوسرا پیالہ چائے کا پی چکا تو اپنے کمرے جانے
کے لئے اٹھتا ہی تھا کہ چاروں طرف سے اصرار ہونے
لگا کہ "ہیں! ہیں! کہیں ایسا غضب نہ کرنا کہ آج ہی سے
کام شروع کردو۔ اپنے دماغ کو کچھ تو آرام دو! اور آج کا
دن تو خاصکر اس قابل ہے کہ سینری کا لطف اٹھانے
میں گذارا جائے۔ چلئے گاڑی تیار کراتے ہیں، دریا
پہ مچھلی کا شکار کھیلینگے۔ پھر وہاں سے دو میل پر احمد نگر ہے
آپ کو وہاں کے رئیس راجہ طالب علی صاحب سے
ملائیں گے"۔

......تن، تنتن، تنتنانا، چھن، تاتن، تن تن تن—
میں ایسا مصروف تھا کہ دُنیا اور مافیہا کی خبر نہ تھی، یکایک
اس تن تن نے چونکا دیا! ہیں یہ کیا ہے؟ افوہ!
اب مَیں سمجھا، میرے کمرے کے قریب
نثار خاں صاحب کے چھوٹے بھائی کا کمرہ ہے! انہیں
موسیقی میں بہت دخل ہے. اس وقت ستار سے شوق
فرما رہے ہیں. بہت خوب بجا رہے ہیں:

"اُس کی گلی سے آئے کیوں؟ نگہت زلف لائے کیوں؟
مجھ کو صبا سے ہے اُمید، اہا مجھ کو صبا سے ہے امید،
مجھ سے صبا کو کیا غرض"

واہ وا! سُبحان اللہ کیا غزل چھیڑی ہے.

"اے تُرک سوار نواحِ عرب! یثرب نگری پہنچا دینا
کس رنگ میں ہے وُہ حبیب مرا، مجھے واکی خبر یالا دینا"

بہت ہی خوب! کمال کرتے ہیں۔
کوئی آدھ گھنٹہ اُنہوں نے موسیقی کی مشق فرماکر، مجھے میری خواہش کے خلاف محظوظ فرمایا۔ پھر کسی وجہ سے وہ اپنے کمرے سے چلے گئے، اور خاموشی طاری ہوگئی، تو مجھے پھر اپنے کام کا خیال آیا۔
"اے میرے خیالات، تمہیں میرا گنجینہ، میرا خزانہ ہو، خدا کے لئے رحم کرو، میرے دماغ میں پھر آجاؤ"
یہ کہہ کے میں کاغذ کی طرف متوجہ ہوا کہ دیکھوں کہاں چھوڑا ہے۔ میں اس فقرہ تک پہنچا تھا:
"ہم اس وسیع اور دقیق مضمون پر جتنا غور و فکر کرتے ہیں اتنا ہی اُس کی مشکلات کا مثل"۔
مثل کے آگے میں کیا لکھنے والا تھا؟ ریگ دریا کے اندازہ نہیں کرسکتے؟ ہرگز نہیں۔ ایسا معمولی فقرہ تو نہ تھا،

مجھے یقین ہے کہ کچھ اَور تھا، کوئی اعلیٰ درجہ کی تشبیہ تھی اور فقرہ کو نہایت شاندار الفاظ میں ختم کرنیوالا تھا، خُدا ہی جانتا ہے کہ کیا تھا کیا نہ تھا، اب تو دماغ میں اُس کا پتہ بھی نہیں۔ گانے والے صاحب تو شکایت کر رہے تھے کہ:

"اُسکی گلی سے آئے کیُوں؟ نگہتِ زلف لائے کیُوں؟
مجھ کو صبا سے ہی اُمّید، مجھ سے صبا کو کیا غرض؟"

مگر میرا تو صَبَا کے نام سے نے دماغ خالی کر دیا، اگر وُہ آتی اور نگہتِ زُلف بھی لاتی تو نمعلوم کیا ہوتا۔ بہرحال اب مجھے وُہ فقرہ از سرِ نو درست کرنا چاہیئے "مشکلات کی بجائے کچھ اَور ہونا چاہیئے۔

"ہم اس وسیع مضمون پر جتنا غور و فکر کرتے ہیں، اُتنا ہی ان بیش بہا، علمی جواہر کو جو ہمارے مُلک اور قوم کے

علمی خزانہ کے پُر کرنے کے لئے کافی ہیں اور جنکی قدر آپ کہاں بھول پڑے۔ اتنے دنوں کہاں رہے؟

"جن کی قدر آپ کہاں بھول پڑے اتنے دنوں کہاں رہے"؟ یہ کیا مہمل فقرہ ہوا! لاحول ولاقوۃ۔ میں بھی کیا گڑبڑ کر رہا ہوں۔ "آپ کہاں بھول پڑے اتنے دنوں کہاں رہے"۔ یہ فقرے تو شاکر خاں صاحب نے کسی دوست سے کہے ہیں جو ابھی اُن سے ملنے آیا ہے۔ مَیں مصروفیت میں انہیں ہی لکھ گیا۔

ہاں تو کاٹ کے فقرہ درست کرنا چاہیئے:۔ "اور جنکی قدر ابھی تک مُلک و قوم کو معلوم نہیں ہوئی ہے اور انظار"

کوئی دروازہ کھٹکھٹاتا ہے۔

"کون ہے"؟

"مَیں ہوں شبّن۔ سرکار نے کہا ہے کہ اگر آپ کو تکلیف نہ ہو

تو نیچے ذرا سی دیر کے لئے تشریف لائیے، کوئی صاحب آئے ہوئے ہیں اور سرکار انہیں آپ سے ملانا چاہتی ہیں"

با دلِ ناخواستہ میں اُٹھا اور نیچے گیا۔ ثنا کر صاحب کے دوست، راجہ طالب علی صاحب تشریف لائے تھے، اُن سے میرا تعارف کرایا گیا۔ تھوڑی دیر بعد وُہ تشریف لیگئے اور مجھے بھی فرصت ملی، اور میں نے یکسو ہو کر لکھنا شروع کیا۔ تھوڑی ہی دیر ہوئی تھی کہ نبیّن نے پھر دروازہ کھٹکھٹایا۔ معلوم ہوا کہ میری پھر یاد ہوئی! ہمارے میزبان کے کوئی اور دوست آئے ہوئے ہیں اور میں انہیں دکھایا جاؤنگا، گویا میں بھی مثل اُس عربی گھوڑے کے تھا جسے میرے میزبان نے حال ہی میں خریدا تھا اور جو ہر دوست کو اصطبل سے منگا کے دکھایا جاتا تھا۔ ان دوست سے نجات پاکر اور بھاگ کر میں پھر اپنے کمرے میں آیا۔ خیالات پھر

غائب ہوگئے تھے، فقرہ از سرِ نو پھر بنانا پڑا، طبیعت اُچاٹ ہوگئی، بہزار دِقت پھر بیٹھا اور لکھنا شروع کیا۔ اب کی مرتبہ خوش قسمتی سے کوئی آدھ گھنٹہ ایسا ملا جس میں کوئی آیا گیا نہیں۔ اب میرا قلم تیزی سے چل رہا تھا اور میں لکھ رہا تھا:

ہم کو کامل یقین ہے کہ ہمارے مُلک کے قابل نوجوان جنہیں تفتیش اور تحقیقات کا شوق ہے اور جو کولمبس کی طرح نئی معلومات اور نئی دُنیا (گو وُہ علمی دُنیا ہی کیوں نہ ہو) کے دریافت کرنے کے لئے اپنے تئیں"۔

دروازہ پر پھر دستک۔

"کیا ہے"؟

"حضور کھانا تیار ہے، میز پر چُنا جا چکا ہے"۔

"اچھا"

دریافت کرنے کے لئے اپنے تئیں خطرہ میں ڈالنے

سے بھی خوف نہیں کھاتے، ضرور اس طرف متوجہ ہونگے اور اپنی کاوشوں اور کوششوں سے موجودہ"

دروازہ پھر کھٹکھٹایا گیا۔

"ہاں"۔

"حضور! سرکار آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔ کھانا ٹھنڈا ہوا جاتا ہے"

"افوہ! مجھے خیال نہیں رہا۔ سرکار سے عرض کرنا میرا انتظار نہ کریں، میں پھر کھا لونگا۔ اسوقت مجھے کچھ ایسی بھوک نہیں۔ اور آئندہ نسلوں کو زیر بار احسان کرینگے۔ یہی وہ نوجوان ہیں جو قوم کی کشتی کو، خدا کی مدد پر بھروسہ کر کے، خطرات سے بچاتے اور ساحل مراد تک پہنچاتے ہیں۔ زندگی اور موت کا لاینحل مسئلہ"

دستک۔

"کیا ہے" ؟
"سرکار کہتے ہیں اگر آپ تھوڑی دیر میں کھائینگے تو ہم بھی اُسی وقت کھائینگے ؛ مگر کھانا ٹھنڈا ہو کے بالکل خراب ہو جائے گا"۔

اچھا بھائی ، لو ابھی آیا"
یہ کہ کے مَیں کھانے کے لئے جاتا ہُوں ، سب سے معذرت کرتا ہوں ، میزبان نہایت اخلاق سے فرماتے ہیں : "چہرے پر تھکن معلوم ہوتی ہی . کیا بہت لکھ ڈالا ، دیکھو مَیں تم سے کہتا تھا نا کہ شہر میں ایسی فرصت اور خاموشی کہاں" ! سوائے اس کے کہ آمنّا اور صدّقنا کہوں اَور کیا کہہ سکتا تھا ؟ اب کھانے پر اصرار ہوتا ہی ، جس چیز سے مجھے رغبت نہیں وُہی کھلائی جاتی ہی . بعد کھانے کے ، میزبان صاحب فرماتے ہیں : "سہ پہر کو تمہیں گاڑی پر

چلنا ہوگا. میں تمہیں اس واسطے یہاں نہیں لایا کہ سخت دماغی کام
کرکے اپنی صحت خراب کرلو." واپس کمرے میں آکر میں تھوڑی
دیر اس غرض سے لیٹتا ہوں کہ خیالات جمع کرلوں اور پھر لکھنا
شروع کردوں. مگر اب خیالات کہاں؟ مضمون اُٹھا کر
دیکھتا ہوں: "زندگی اور موت کا لاینحل مسئلہ"! اس کے متعلق
کیا لکھنے والا تھا؟ اِن الفاظ کے بعد کونسے الفاظ دماغ میں
تھے؟ اب کچھ خیال نہیں کہ اسکو پہلے فقروں سے کیونکر
ربط پیدا کرنا تھا. یُوں ہی پڑے پڑے نیند آجاتی ہے.
تیسرے پہر اُٹھتا ہوں تو دماغ نہایت صحیح پاتا ہوں. "زندگی
اور موت کا لاینحل مسئلہ" بالکل حل ہوجاتا ہے. پُورا فقرہ آئینہ
کی طرح صاف نظر آتا ہے. میں خوشی خوشی اُٹھ کر میز پر گیا اور
لکھنا چاہتا تھا کہ پھر وہی دستک!

نوکر اطلاع دیتا ہے کہ گاڑی تیار ہے، سرکار کپڑے پہنے

آپ کا انتظار کر رہے ہیں، مَیں فوراً نیچے جاتا ہُوں تو پہلا فقرہ جو میزبان صاحب کہتے ہیں یہ ہوتا ہے: "آج تو دستے کے دستے لکھ ڈالے"، مَیں سچّی بات کہوں کہ "کچھ بھی نہیں لکھا" تو وُہ ہنس کے جواب دیتے ہیں کہ "آخر اس قدر کسرِ نفسی کی کیا ضرورت ہے؟ خدا کے واسطے جھوٹی نہ کھائیے قسمیں مجھے یقین ہُوا اور مجھکو اعتبار آیا"۔

رل مل کر شام کو واپس آئے، کھانے کے بعد باتیں ہوتی ہیں۔ سونے کے وقت اپنا دن بھر کا کام اُٹھا کر دیکھتا ہوں تو ایک صفحہ سے زیادہ نہیں، وُہ بھی بے ربط و بے سلسلہ۔ غصّہ اور رنج میں آکر اُسے پھاڑ کر پھینکدیتا ہوں اور دوسرے روز اپنے میزبان کو ناراض کر کے، اپنے گھر واپس چلا آتا ہوں۔ مَیں ناشکرا اور احسان فراموش کہا جاؤنگا، مگر مَیں مجبور ہوں اس عزیز اور مہربان دوست کو بھی چھوڑ دُونگا۔

مَیں نے ذرا تفصیل سے اُن کا حال بیان کیا ہی، مگر یہ خیال نہ کرنا کہ یہیں اُن احباب کی فہرست ختم ہو گئی جن سے مَیں رُخصت طلب کر سکتا ہوں۔ نہیں ابھی بہت سی باقی ہیں۔ مثلاً ایک صاحب ہیں جو مجھ سے کبھی نہیں ملتے، مگر جب آتے ہیں مَیں اُن کا مطلب سمجھ جاتا ہوں۔ یہ حضرت ہمیشہ قرض مانگنے کے لئے آتے ہیں۔ ایک صاحب ہیں جو ہمیشہ ایسے وقت آتے ہیں جب مَیں باہر جانیوالا ہوتا ہوں۔ ایک صاحب ہیں جب مجھ سے ملتے ہیں کہتے ہیں: "میاں! عرصہ سے میرا دِل چاہتا ہی تمہاری دعوت کروں" مگر کبھی اپنی خواہش کو پورا نہیں کرتے۔ ایک دوست ہیں، وہ آتے ہی سوالات کی بوچھاڑ کر دیتے ہیں، جب مَیں جواب دیتا ہوں تو متوجّہ ہو کر نہیں سُنتے۔ یا اخبار اُٹھا کر پڑھنے لگتے ہیں، یا گانے لگتے ہیں۔

ایک صاحب ہیں، جو جب آتے ہیں اپنی ہی کہے جاتے ہیں، میری نہیں سُنتے۔

یہ سب میرے عنایت فرما اور خیر طلب ہیں۔ مگر میں اپنی طبیعت کو کیا کروں، صاف صاف کہتا ہوں کہ ان میں سے ہر اک سے کہہ سکتا ہوں:

"مجھ پہ احساں جو نکرتے تو یہ احساں ہوتا"

اب چونکہ میں نے یہ حال لکھنا شروع کر دیا ہی، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند اور احباب کے متعلق اپنے دلی خیالات ظاہر کروں دروازے پر ایک گاڑی آ کے رُکی ہی ایں سمجھ گیا کہ کون صاحب تشریف لا رہے ہیں۔ میں اُنکی شکایت نہیں کرنیکا، کیونکہ کیا یہ تعجب کی بات نہیں ہی کہ تین گھنٹہ سے میں یہ مضمون لکھ رہا تھا اور کسی کرمفرما نے کرم نہیں فرمایا۔ اس لئے اُسکے شکریہ میں میں اس مضمون کو اسی ناتمام حالت

میں چھوڑتا ہوں اور اپنے دوست کا خیر مقدم کرتا ہوں۔
یہ دوست میری صحت کا بہت خیال رکھتے ہیں۔ جب
آتے ہیں مجھ پر اس وجہ سے ناراض ہوتے ہیں کہ "تم اپنی
صحت کا خیال نہیں رکھتے"! میں جانتا ہوں کہ اسوقت
بھی یہ کسی نئے حکیم یا ڈاکٹر کا حال سنائینگے جو بڑا حاذق
ہے یا کوئی مجرب نسخہ میرے لئے کسی سے مانگ کر لائے
ہونگے۔

"آیئے آیئے، مزاجِ عالی، بہت دن بعد تشریف
لائیے"۔

ملخص

# غُربت و وطن

رشید، لکھنے کی میز پر، داہنا ہاتھ، اور ہاتھ پر سر رکھے ہُوئے خیال میں مستغرق بیٹھا ہی. لمپ کی روشنی اس کے آدھے چہرے پر پڑ رہی ہی اور بتا رہی ہی کہ گو شہر میں - اُس شہر میں جہاں رشید، غُربت کے دِن اُنس و اضطراب کی کچھ عجیب آمیزش کے کاٹ رہا ہی- گو اس شہر میں اس وقت خاموشی چھائی ہُوئی ہی، لیکن اس کے دِل میں خیالات کا طُوفان موجزن ہے .

چار طرف سناٹا ہی اور تاریکی ؛ صرف کمرے میں گھڑی کھٹ ...... کھٹ ....... کھٹ کر رہی ہی ؛ گلی کا کُتا

بھنبھناتا ہے، قریب کے کمرے میں نوکر، دن کا کام ختم کرکے گہری نیند (حیات ساحیانہ کا انتام!) سو رہا ہے، اور اس کی خرخراہٹ کی آواز یہاں تک آرہی ہے۔ رشید اپنے خیالات سے عاجز آکر اُٹھ کھڑا ہوتا ہے، اور بہت مُضطرب حالت میں کمرے میں ٹہلنے لگتا ہے! اور اپنے دِل سے باتیں کرنے لگتا ہے:۔

غُربت اچھّی کہ نئی دُنیا، نیا آسماں، نئے مناظر پیشِ نظر ہوتے ہیں۔

نہیں، وطن اچھّا کہ پُرانے دوست، پرانے رفیق، جانی پہچانی آوازیں، جانی پہچانی صُورتیں، سُنائی دیتی ہیں، دِکھائی دیتی ہیں۔

نہیں، غربت اچھی جس میں ہر تجربہ نیا، ہر بات نئی۔ جو دو آدمی ملتے ہیں گویا دو دریا ہیں کہ پہلے جدا جدا بہہ رہے

تھے، اب سنگم ہوا .

نہیں، وطن اچھا، جہاں پرانے دوست گویا دو پودے ہیں کہ ایک دوسرے سے لپٹے ہوئے اُگے اور بڑھے۔

نہیں، غربت اچھی، جہاں دوست نما دشمن اور آشنا صورت اغیار تو نہیں ہوتے جنکی مدارات کرنی پڑے. جہاں غیر یہ صاف کہ کے ملتا ہے کہ میں غیر ہوں، اور دوست، آہ! دوست نہیں تو شناسا بنکے جُدا ہوتا ہے .

نہیں، وطن اچھا، جہاں وُہ آدمی نہیں ملتے، جن سے دل میں نہ حسِ محبت پیدا ہو، نہ یادِ ایام گذشتہ :

نہیں نہیں بے یار نہ غربت اچھی، نہ وطن اچھا، اور با یار ــــ یہ اُن خوش نصیبوں سے پوچھئے جو یار رکھتے ہیں"

رشید ایک آرام کُرسی میں گر پڑتا ہے؛ اور پھر خاموش، خیالات میں محو ہو جاتا ہے؛ پھر تھوڑی دیر کے

بعد کاغذ کے ٹکڑے پر پنسل سے کچھ لکھتا جاتا ہے۔ یہ ایک زائیدہ اضطراب غزل تھی، جسے وہ تسکینِ خاطر کے لئے کونے میں رکھے ہوئے ہارمونیم پر جا کر بجاتا ہے۔

## غزل

بنے ہیں ہونٹ مرے نالہ و فغاں کیلیے — ہے سینہ وقف مرا سوزشِ نہاں کیلیے

کوئی زمانہ کا شاکی، کوئی فلک کا ہے — ہماری سارے گلے اپنے مہرباں کے لئے

ہلاک کر کے رہیگا مجھے تغافلِ بت — ہے اک نگاہ کا اعجاز نیم جاں کے لئے

ہو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کے سب مجھ پہ مشق ہی احباب — رہے نہ طرزِ ستم کوئی آسماں کے لئے

ہوئے جو طعنۂ اعدا کبھی ذرا کو بند — زباں سے ہی کام اعزا نے خود سناں کے لئے

کرا کے چاک تو نہ اے برق اس سے کیا حاصل — شرارہ ایک تھا کافی اس آشیاں کے لئے

مرا جو حصہ ہے وہ مجھ کو اے مصیبت دے — ہوا کرے ہے اگر عیش کل جہاں کے لئے

چمن میں بلبلِ مہجور کی نہیں کچھ یاد — تڑپ رہی ہے قفس میں جو بوستاں کے لئے

بھلا دیا وطن جب میں جانوں اے غربت! وطن کا عشق ہر اک رگ میری جاں کیلئے

مقابل کے مکان کی کھڑکی کھلتی ہے، اور رشید کا پڑوسی

اس شہر کی زبان میں کہتا ہے:-

"مسٹر رشید! شاید آج آپ کے وطن سے کوئی بڑی خوشخبری آئی ہے۔ اگرچہ مجھے معلوم نہیں کہ وہ کیا ہے، لیکن میں آپ کو مبارکباد دیتا ہوں؛ (اور ذرا معترضانہ تبسم سے) مگر آدھی رات کو تو خوشی نہ منانی چاہیئے"۔

~~~~~~
~~~~~~

# صحبتِ ناجنس

## دو لڑکیوں میں خط و کتابت

حیدرآباد دکن - ۲۴ ستمبر ۱۹۲۵ء

میری پیاری سلما جانی! جو باتیں میں کسی سے کہ نہیں سکتی وہ تمہیں لکھنا چاہتی ہوں! ہائے وہ مدرسے کے دن، کہ جب مجھے کوئی تکلیف ہوئی یا مرضی کے خلاف کوئی بات ہوئی اور میں تمہارے کمرے میں پہنچی، اگر تم کسی بات کسی کام میں مشغول بھی ہوئیں تو بے تحاشا تم سے لپٹ کے گلے میں بانہیں ڈالکر، تمہارا منہ چوم کے اپنی طرف متوجہ کرلیا اور اپنا دردِ دل تمہیں کہہ سنایا اور دل کی بھڑاس نکال لی۔ حیدرآباد!

آہ کتنی دُور ہُوں ، پھر اللہ رکھے تم میاں رکھتی ہو، بال
بچے رکھتی ہو ، گھر کے کام دھندوں میں مشغول ہو، دیکھوں
تمہیں اس خط کے پڑھنے کا وقت بھی ملتا ہے یا نہیں .
مجھے یہ خط" مَیں خیریت سے ہُوں اور تمہاری خیرو
عافیت کی خواہاں" سے شروع کرنا چاہئے تھا ، گر طبیعت
یکسو ہوتی تو کرتی ، تمہاری طرح تھوڑا ہی ہوں ، تمہاری زندگی
میں نہ کوئی شے زیادہ نہ کوئی شے کم ، جو تم چاہتی تھیں
وُہ سب موجود ہے ! مجھے دیکھو ! مجھ پہ کیا بپتا پڑی !
پوچھو تو سناؤں اور دِل نہ بھرے ، نہ پُوچھو پھر بھی سناؤں گی
مَیں نے تمہیں نہیں لکھا ، تین مہینے ہُوئے میں دُلہن
ہوگئی ! وُہ عذرا جسے تم ہمیشہ "دیوانی لڑکی" کہا کرتی تھیں
اب "عقل والی عورت" ہے ! مصیبتوں نے سنجیدگی سکھا دی
ابھی آدھ گھنٹہ ہوا ، ایک دیو گھر سے باہر گیا ہے اور

مَیں نے ایسا سانس لیا ہی، گویا بڑے ضیق سے نجات پائی؛ میرے ہولِ دِل کو تھوڑا سا آرام ہُوا تو مَیں نے یہ خط لکھنا شروع کیا، اِن تین مہینوں میں ہر روز تمہیں خط لکھنے کا ارادہ کرتی تھی، مگر پریشانیوں سے جو سُستی، اور خوف سے جو عطالت بدن میں پیدا ہو جاتی ہی اُس نے اس ارادے کو پُورا نہ ہونے دیا. صبح نہیں ہوتی، کہ شام ہو جاتی ہی؛ صبح کھانے کے وقت ہم اپنے کمرے سے نکلتے ہیں، اور اُس وقت میرا پیارا دیوپیکر، دیوجُثّہ، اپنی ٹوپی عجب لااُبالی ڈھنگ سے آدھے سر پر رکھ کر کوٹ عجب بے پروائی سے پہنکر باہر جاتا ہی، میری جان میں جان آتی ہے کہ اِتنے میں عورتیں مُلاقات کے لئے آجاتی ہیں، اُن سے سر کھپاتی ہوں، تیسرے پہر کو مَیں کپڑے بدل کے تازی ہَوا کھانے کے لئے اپنے ایک

قفس سے نکل کر، دُوسرے قفس میں بیٹھ کر (جس کی جھلملیاں بند ہوتی ہیں) باغ عامہ کا نظارہ کرتی ہُوں، شام ہوتے ہی گھر پہنچتی ہُوں؛ لیکن وُہ مجھ سے پہلے وہاں موجود ہوتا ہے؛ رات کو گھر میں سناٹا ہو جاتا ہے، اور اُس خوفناک قوی ہیکل بُت سے میری نفرت اَور بڑھ جاتی ہے.

یہ شادی! کس طرح ہُوئی، اس کی تاریخ مَیں تمہیں لکھُوں گی، کیا فائدہ. صرف اِن تین مہینوں کی زندگی کی تصویریں ایک ایک کر کے پیش کرتی ہوں؛ انہیں دیکھو، اور میری سلما! مجھ پر دل دکھاؤ.

وُہ لڑکپن کی اُمیدیں ایک لال کی ہلکی پرواز کی طرح غائب ہو گئیں، اُڑ گئیں؛ ایک چھوٹی چڑیا کی طرح اُن کا خُون ہو گیا. بیاہ کے بعد تیسرا یا چوتھا دن تھا، مَیں پیانو کے پاس بیٹھی تھی، وُہ مجھ سے ذرا دُور آرام کرسی پر ڈھیر ہو رہے

تھے ؛ مَیں یونہی بیٹھی بیٹھی پیانو کو بجا نہیں رہی تھی ، بلکہ کھیل رہی تھی کہ میرے کانوں میں وُہ بھاری اور کرخت آواز آئی

"ہم سُنے ہیں آپ بہت اچھے گا اُن گاتی ہیں ، اگر دو ایک ہم کو سُنائیںگا ، تو بڑی مہربانی ہوئنگی"۔

مَیں رُکی ، اور استعجاب آمیز سوال کی نظر سے اُنکی طرف دیکھنے لگی ؛ معلوم نہیں کہ اس نظر کے اُنھوں نے کیا معنی لئے کہ کہنے لگے :۔

"کوئی راگنی ، کوئی ٹپّہ ، کوئی غزل ہمارے واسطے ہونا ، ہم یہ نہیں کہتا کہ کیا سُناؤ ، آپ کو جو پسند ہو وُہ سُناؤ"..........

مَیں مبہوت نظر سے دیکھ رہی تھی اور اس تقریر کو سُن رہی تھی ، وُہ پھر فرمانے لگے :۔

"اچھّا اَور کچھ نہیں تو یہ غزل تو سُناؤ :۔

دونوں ہاتھوں میں مہندی لگالے پری، لگالے پری، ہاں لگالے پری"۔

میں کیا جواب دیتی، حیران تھی، وہ مسلسل گانے کے لئے چیزیں پیش کرتے جاتے تھے۔

"اچھا صاحب! غزل نہیں تو کوئی ناٹک کی چیز:۔ دیتا ہوں تجھ کو تختِ سلیمان کی قسم (اور اپنے سینہ پر ہاتھ رکھ کر پُورے جوش اور نہایت محبت اور حرص بھری نظر سے مجھے دیکھ کر) بل مجھ سے اے پری تجھے انسان کی قسم"۔

مجھے چُپ لگی ہُوئی تھی، آخر کار وہ اُٹھ کر اور پیانو کے قریب آ کر فرمانے لگے :۔

"صاحب! کیا غضب ہے، میں اس قدر التماس کیا ہوں آپ قبول نہیں کرتے ہو، مہربانگی کر کے مداری لال یا امانت کی کوئی چیز آپ سُنا دینگے تو کیا ہوگا"!

میں نے بہت چاہا کہ ان کا خیال کسی اور طرف ہٹ جائے لیکن میں دیکھتی تھی کہ انکا اصرار بڑھتا ہی جاتا ہی، آخر میں نے مجبور ہو کر کہا :-

"مداری لال اور امانت کون ہیں ؟ میں نے تو کبھی انکا نام کبھی نہیں سُنا"!

یہ میں نے سچائی سے جواب دے دیا تھا، تم ہی بتاؤ تم نے بھی کبھی انکا نام سُنا ہے ؟ ہم نے تو نہ مدرسے میں، نہ گھر میں، نہ کسی کتاب میں یہ نام دیکھے، مگر انہوں نے اُسے بناوٹ سمجھا اور فرمانے لگے :-

"ایں ! آپ نہیں جانتے، پر میں تو جانتا ہوں، ہندوستان کیا، دکن کیا ہر جگہ انکا نام مشہور ہی"۔ اور تھوڑی سی دیر سکوت کے بعد، ایک پُرنزاکت مگر سعنی وار تبسم کے ساتھ فرمایا:-

خفا نہ ہو صاحب! جو گانے آپ کو پسند ہوں وُہی ہم کو

سُناؤ، البتہ وُہ اچھے ہونگے"۔ پیاری سلما! پیاری بہن!
تم ہی خیال کرسکتی ہو کہ مَیں کس مصیبت میں تھی؛ میرا چہرہ
کچھ شرم، کچھ غُصّہ سے تمتما اُٹھا، اور قریب تھا کہ مَیں
بیہوش ہوجاؤں؛ مگر ضبط کیا اور طبیعت کو تھاما۔
آہ! مس مَیری، آیئے اور اپنی چہیتی شاگرد کو دیکھئے
کہ پیانو کے سامنے عاجز صمٌّ بکمٌ بیٹھی ہے۔ وہ اُنگلیاں
جنہیں آپ پیانو بجاتی ہُوئی دیکھ کر تعجب کیا کرتی تھیں اور
کہا کرتی تھیں کہ خُدا نے انہیں محض موسیقی کے لئے پیدا
کیا ہے، آیئے اور اُن اُنگلیوں کی ذِلّت کو دیکھئے؛
سات برس متواتر اسی دن کا خیال کرکے، اسی دن کے
لئے تیاری کی تاہم اُن تمام کوششوں کا نتیجہ دیکھئے، مدارِی
لال اور آمانت آتے ہیں اور آپ کی تعلیمات سب بیکار
رہ جاتی ہیں! کیا یہ ہونا تھا، کیا اِس لئے میں نے اپنی

محنت اُٹھائی تھی، اگر یہ تمام تعلیم بے سود تھی، یعنی اگر میینڈلسون[1] اور وگنیر[2] مداری لال کے حضور میں سر جھکا کر بھاگ جانے والے تھے، تو یہ تعلیم ہی کیوں دی گئی تھی، میری سلما! بتاؤ؟ آخر کیا فائدہ، بتاؤ؟ میں اپنے امانت کے شیدا خاوند سے کیا کہوں، کیا عذر کروں؟ ہاں، میرا خاوند مجھ سے "دونوں ہاتھوں میں مہندی لگا لے پری"، یا "مل مجھ سے اے پری تجھے انسا کی قسم" کا طالب ہے، میں کیا جواب دوں؟ میں اُن چیزوں سے واقف نہیں"، "مجھے ہندی گانے نہیں سکھائے گئے" "میں نے سات آٹھ برس انگریزی گانے سیکھے ہیں" یہی جواب تھے جو میں دے سکتی تھی اور یہی دیئے۔

اِس پر اُنہوں نے نہایت اخلاق اور نرمی سے کہا:۔

---

[1] [2] یورپ کے مشہور موسیقی دان ہیں۔

"بہتر! انگریزی گانے ہی سنائیے، میرے کو وہ بھی پسند ہوتے ہیں"۔

میں اتنی دیر تک انکار کرنے سے شرما رہی تھی، میں نے سوچا کہ جو کچھ میں جانتی ہوں انہیں سُنانا چاہیئے اس لئے میں نے پوچھا، "کونسا گانا گاؤں"۔

"صاحب! جو آپ کی خوشی ہو گاؤ، میں کیا کہوں"۔

اسی جواب سے میرا دل بیٹھ گیا، مگر میں نے پھر ہمت کر کے کہا: میں Bulbul and the Rose سُناتی ہوں۔

یہ کہ کے میں نے پیانو کے نوٹ پر نظر گاڑ کر، بجانا شروع کیا۔

پیانو سے ایک دردانگیز فریاد (یاد ہے، یہ مس میری کے

---

سلے ایک انگریزی گانا،

الفاظ ہیں ، وُہ اس راگ کے بجانے کے وقت کہا کرتی تھیں کہ پیانو سے (Plaintive cry) نکلتی ہی نکلنا شروع ہوئی اور مَیں اس میں محو ہو گئی ؛ غیاث الدین (میرے خاوند نواب غیاث الدّولہ ، غیاث الملک کا یہ نام ہے ، معاف کرنا بھول گئی ، مَیں اب انٹروڈیوس[۵۲] کرتی ہوں ) کچھ دیر تک پیانو کے قریب آکر کھڑے رہے پھر آنکھیں اس طرح کھول دیں ، گویا پیانو کے شور سے گھبرا رہے ہیں ، لیکن سُننے کی وضع قائم رکھی ، دو ایک منٹ سُنا بھی ، آخر اس حالت میں نہ رہا گیا ؛ بیٹھے اُٹھے ، پھر بیٹھے ، پھر اُٹھے ؛ ایک سگرٹ جلایا ، پھر آہستہ آہستہ کمرے میں ٹہلنا شروع کیا ، مَیں نے جب یہ دیکھا تو راگ کے پہلے ٹکڑے کو تو خواہ نخواہ پُورا کیا ، اور آخری الفاظ کے لئے پردوں پر نہایت زور سے اُنگلی

[۵۲] معروف انگریزی لفظ بہ معنی تقریب ملاقات ،

مار کر ختم کیا، ختم ہوتے ہی فرمایا: ماشاء اللہ، بہت خُوب، لیکن اب سونا چاہیئے"، کیا دلشکن داد ہی، اَے بیداد! وہ یہ داد دیکر کپڑے بدلنے کے لئے چلے گئے اور وہاں سے بِلّی کی خُرخُر کی طرح یہ آواز آنے لگی: ؎

مَیں قُربان زُلفوں کے لٹکانیوالے   مرے دِل کو گلیوں میں بھٹکانیوالے

اور میری نظروں میں یہ تصویر پھر گئی: کہ مسں مَیری اور ویگنر کو مداری لال نے کیچڑ میں پھینکدیا ہی، اور خود خشکی پر کھڑا ہوا زور زور سے قہقہ لگا رہا ہے۔

سلما جانی! ذرا خیال کرنے کا مقام ہی، مَیں کہ دیوانہ وار ہوس کے ساتھ موسیقی کی عاشق ہوں، اور سات آٹھ برس سے اُسے سیکھ رہی ہوں؛ ہندوستانی راگ کتنے جانتی ہُوں؛ مولانا حالی کا:—

"اَے خاصہ خاصانِ رُسل وقت دُعا ہی"۔ اور غلام محمد جان

آسمدی کا:-

"اُہمتِ مردانہ جگر میں تری جا ہے     مت آنکھ چُرا مجھ سے اگر شیوۂ وفا ہے"
"تُو ہو مرے ہمراہ تو پروا مجھے کیا ہے     سایہ ترے شہپر کا بہ از بالِ ہما ہے"

یا شاد یا مولانا اسمٰعیل میرٹھی کی اور ایک آدھ نظم، جسے مِس میری نے بدقت تمام اجازت دی تھی کہ ہم لوگ یاد کرلیں اور پیانو یا ہارمونیم پر بجائیں، کیونکہ وُہ کہا کرتی تھیں کہ ہندوستانی راگ یاد کرنے سے تمہارا انگریزی مذاق بگڑ جائیگا، وُہ ہیں کہ رات دِن ہندی راگوں میں محو ہیں، اب بنے تو کیسے بنے۔

لُطف تو جب آتا ہے: جب میں خیال میں مستغرق ہو کر اولڈ لینگ سائین[۱] (Auld Lang Syne) گانے لگتی ہوں، تو وُہ فوراً کوئی گیت شروع کر دیتے ہیں جس میں ہجر، وفا، وصل، زخم، تیر، یا سانولیا، سیّا،

[۱] ایک مشہور فرنگی گانے کے الفاظ۔

جوبن، سیان، پیان وغیرہ لفظوں کی بھرمار ہوتی ہے، نہ وہ میری کہی کو سنتے ہیں، نہ میں انکی کہی کو سمجھتی ہوں! کمرہ منارۂ بابل ہو جاتا ہے۔ ایسے وقت میں اگر کہیں دُردانہ خانم (یہ ایک ایرانی ماما ہے، جسے والد، جد کربلا معلّٰی کی زیارت سے واپسی کے وقت اپنے ساتھ لائے تھے، اور جس نے مجھے پالا ہے) کمرے میں آگئی اور اس نے مجھ سے فارسی میں باتیں کرنی شروع کر دیں، تو غیاث کا چہرہ پُرغضب ہو جاتا ہے، آنکھیں انگارا ہو جاتی ہیں۔ ایک دن نو برس پڑے، میں لکھنے کی میز پر بیٹھی تھی، پیاس معلوم ہوئی تو میں نے دُردانہ خانم کو آواز دی، اُس نے سُنا نہیں مجھے غصہ آگیا، تو میں پوری آواز سے چلّائی۔

"چار یک ساعت است، متّصل صدا میکنم، کسے ملتفت نمے شود، پنبہ در گوش کروند مگر!"

وُہ نہ معلوم کب کے بھرے بیٹھے تھے، کہ دوسرے کمرے سے برس پڑے، کہنے لگے:-

"یا اللہ، ہمارے کو سمجھ میں نہیں آتا، اپن طہران میں ہیں کہ لنڈن میں؛ اِتنا ہم کو سمجھ میں آتا ہی کہ ہندوستان میں نہیں ہوں"۔

مَیں چُپ ہو گئی، اور سخت نادم ہُوئی، مگر میرا کیا قصور تھا، خیر مگر آئندہ سے مَیں اُن کے سامنے دُردانہ خانم سے کبھی کسی کام کو نہ کہتی تھی۔

ایک دِن خود لہر میں جو آئے تو دُردانہ خانم سے فارسی میں گفتگو فرمانے لگے، مگر فارسی کے گلے پر وُہ کُند چھُری پھیری کہ مجھ سے دیکھا نہ گیا اور مَیں اُٹھ کے دُوسرے کمرے میں چلی گئی۔

..................................................

سلما: سلما! آمیرے حالِ زار کو دیکھ! کھانے کے
بعد متواتر زور سے ڈکار لینے والے آدمی کے ساتھ زندگی
بسر کر رہی ہوں، کل خیال جر آیا تو دن بھر روئی، پیٹ
پر ہاتھ پھیر کرنا، اور اونٹ کی طرح ڈکار لینا! اُف غضب!
غضب، یہ میں سوائے تمہارے کسی کو نہیں لکھ سکتی! اور
اگر تم نے کوئی تدبیر نہ بتائی، تو تمہاری عذرا گُھل گُھل کے
مر جائیگی ..........................

ایک دن نمعلوم کس طرح ادبیات کا ذکر آگیا، پوچھنے
لگے "تمہارے کو اُردو کا کونسا شاعر اچھا معلوم ہوتا ہے؟" یہ
ایسا بیڈھب سوال تھا کہ میں بہت گھبرائی، صاف یوں ہے
کہ میں نے اُردو کی ادبیات سے بہت ہی کم فائدہ اُٹھایا ہے
میں تو یہی سُنا کرتی تھی کہ اُردو کی ادبیات بہت خراب ہیں،
اخلاق بگاڑتی ہیں، مدرسے میں سوائے مولانا حالی کے

(کہ اُن کا بھی کلام نہایت مختصر اور منتخب پڑھایا جاتا تھا) اور کسی شاعر کا نام سُنا نہیں، بس مَیں نے بغیر اِس خیال کے کہ دُوسرے شاعروں سے مقابلہ کیا نہیں، یہ کہدیا:

"مولانا حالی کو"

"حالی کو پسند کرنے کی وجہ؟"

!!

؟؟

!!

سمجھیں؟ یعنی وُہ ہمہ تن سوال تھے، اور مَیں ہمہ تن اِستعجاب؛ اور اس طرح ایک دُوسرے کو دیکھ رہے تھے۔

میرے پاس کیا جواب تھا، کہ مَیں دیتی۔

آخر کہنے لگے: "مَیں حالی کو تو کچھ بھی نہیں پسند کرتا! ہم قافیہ نثر لکھتے ہیں، میرے کو "پیامِ یار" میں غزلیں لکھنے

والے سب پسند ہیں ، اور داغ کے کلام کا تو کیا کہنا ، واہ واہ سب سے اچھا ہے ، کیا ہجر ، کیا وصل کی تصویریں ہیں، کیا معاملہ ہے ، کیا چوچلا ! آغا شاعر بھی بہت اچھا ہے"۔
پھر کہنے لگے : "یہ کیا بات ہے تم مدرسے میں پڑھی ہو ! لیکن داغ کو نہیں جانتیں" ۔
اس پر مجھے بھی غصہ آگیا ، اور میں نے جواب دیا : "بیشک ! لیکن آپ بھی تو شیکسپیر اور ملٹن سے واقف نہیں"۔
اُنھوں نے تڑپ کے جواب دیا : "میں انگریز ہوتا تو بیشک واقف ہوتا" ۔ بس اس پر ہم دونوں چپ ہو گئے ، میرے ہونٹوں کو داغ نے سی دیا ، اُنکے ہونٹوں پر ملٹن نے مُہرِ سکوت لگا دی ۔
غرض یُوں بسر ہوتی ہے ، مَیں تو سمجھتی ہُوں کہ کسی غیر مُلک کے باشندے کے ساتھ میری شادی ہُوئی ہے ؛

وہ سمجھتے ہیں کہ انہیں ہندوستانی بی بی نہیں ملی ۔

..........................................

ابا جان کی بے پروائی سے تم واقف نہیں! عجب بے پروا آدمی ہیں ۔ اماں جانی نمایش پرست، دولت پرست ہیں ، میں یہاں کیوں بیاہی گئی ؟ اِس سوال کے جواب کی غالباً اب ضرورت نہ رہی ہوگی ۔

اِس شادی پر جب کبھی غور کرتی ہوں تو مجھے یقین ہوجاتا ہے کہ میں کنوئیں میں دھکیل دی گئی ، اور ماں نے مجھے کنوئیں میں دھکیلا ؛ پہلے یہ ارادہ کرلیا کہ مجھے کنوئیں میں دھکیلینگی ، اور پھر پہلا موقعہ جو انہیں ہاتھ آیا اُسے نہ جانے دیا ، اور میری پیٹھ پر ایسے زور سے دھکّا مارا کہ میں سر کے بل اندر گر پڑی ؛ زندگی کچھ نہیں ؟ ہاں بیشک ، مگر زندگی سب کچھ ہی ؟ اِس کے لئے بھی ہاں بیشک ، بات یہ ہی کہ

مَیں اب عقل ہی نہیں رکھتی کہ کسی چیز میں ٹھیک محاکمہ کرسکوں
کیا عجب بات ہی، میری سلما! کیا عجیب بات ہی کہ جس شخص
کی قابلیت، حالتِ تربیت ایسی ہو کہ یہ کہا جاسکے کہ دُنیا
میں ضرور خوش قسمت اور خوشحال رہیگا، وُہی بدبخت، ناکام
ناشاد رہتا ہے؛ اور آخر عمر میں اس نتیجہ کو پہنچتا ہی کہ دُنیا
میں خوبی، اُمّید و سعادت نہیں ہی۔ برخلاف اس کے،
وُہ جو ہر طرح سے ناقص ہے، ناکارہ ہی، بے علم ہے،
وُہ خوش قسمت رہتا ہی؛ اپنی زندگی میں کامران، شادمان
اور ہر طرح کی خوبی اِس کے لئے دَوڑی ہوئی آتی ہے:
مثلاً میں خدا کے فضل سے اچھے گھر میں پیدا ہوئی، اچھی
طرح پلی، تعلیم پائی؛ بیاہی گئی تو سب کہتے تھے کہ کیا
قسمت ہی، واہ! ایسا بڑا گھرانا، ایسی بڑی ثروت،
ایسی بڑی دولت، یہ لڑکی بہت خوش رہیگی"، لیکن میں ایسی

حسرت ہیں مر رہی ہوں کہ کاش غیاث نے میری طرح اعلیٰ تعلیم و تربیت حاصل کی ہوتی، لیکن وہ ہیں کہ شام کو نوکروں پر گالیوں کی بوچھاڑ، ناٹک کے گانوں کے عاشق زار، گھوڑ دوڑ کے، اور اس میں جوا کھیلنے کے دلدادہ؛ یہ حالت دیکھ کر تمام اُمیدوں کا خون ہو جاتا ہے۔

میں خوش قسمت ہوں یا بد قسمت؟ تمہیں ان تین مہینے کے واقعات جو میں نے تمہیں لکھے ہیں پڑھ کر مجھے بتاؤ اور یہ بھی بتاؤ کہ میں کیا کروں، کس راستے پر چلوں، اُسے اپنے راستے پر لاؤں یا اس دیو پر اپنی جان ضائع کر دوں؟

بعض لحاظ سے دیکھا جائے تو میرا خاوند بُرا نہیں؛ نہایت امیر ہے، اور چونکہ اس کے والد کا انتقال ہو چکا ہے، اِس لئے کُل دولت کا خود ہی مالک ہے، حیدرآباد کے مدرسے میں کچھ دن گذارے ہیں، اِس لئے پڑھ لکھ بھی سکتا

ہے ، اس کی شکل کی کیفیت شاید میں اُوپر لکھ چکی ہُوں ،
ویسے بھی تم نے اس خط سے اس کی تصویر ذہن میں کھینچ
لی ہوگی ، سراپا صحت ہی ، اس قدر قوی کہ پہلوان معلوم ہوتا
ہے ، آواز بھاری گویا ہاتھی پانی پی رہا ہی ، بال موٹے
موٹے ، بڑی بڑی مُوچھیں ، چوڑی چوڑی بھویں ، باہر
کو نکلی ہُوئی بڑی بڑی آنکھیں سیاہ اور چمکیلی اور خوفناک،
اِس کے جسم وطبیعت کی تمام ہیئتِ مادی ان آنکھوں میں
آکر جمع ہوگئی ہے ، دِن کو جب وُہ باہر چلا جاتا ہی ، تو
بھی مَیں ڈر ڈر کے نفرت کر کر کے ان آنکھوں کا خیال
کیا کرتی ہُوں ، جو مجھے گھُورتی ہوئی نظر آتی ہیں ، کیونکہ
غیاث مجھے بے اِنتہا بیتابی کے ساتھ چاہتا ہی ، اور
اِس محبت سے مجھے اور وحشت ہوتی ہے ، تم جانتی ہو
کہ مجھے اِنسان کے کُل اعضا میں آنکھیں بہت پسند ہیں ؛

خُدا نے اچھّی آنکھیں کچھ عجب شئے بنائی ہیں، لیکن اسکی
ذ ... کہ آنکھیں ہی مجھے نفرت اور خوف دِلا رہی ہیں
یہ آنکھیں، یہ ڈکار، یہ آواز، یہ دونوں ہاتھوں میں
مہندی لگا لے پری" کا عشق کچھ نہیں سُوجھتا کہ کہاں بیاہی ہوں
اب انکی طبیعت کا حال سُنیئے، نچلا خاموش کبھی بیٹھا
ہی نہیں جاتا، ہر بات میں دخل در معقولات کا بے انتہا شوق
ہے، سیاہ ابر کی طرح گھر پر چھایا ہوا معلوم ہوتا ہی، بے انتہا
باتونی، مگر شاید میں دسویں حصّے کو بھی کان دھر کر نہیں
سُنتی، کیا عمر بھر یُونہی زندگی گذریگی؟ میں اس
بوجھ کو یُونہی اُٹھاؤنگی، میں ایسے خاوند کی تو تمنّا نہ
رکھتی تھی، ایسا خاوند نہ چاہتی تھی، مگر انسان جو نہیں
چاہتا وُہی اُسے مِلتا ہے۔

ممکن ہی کہ میرا جسم اُسکے جسم سے نفرت نہ کرے

مگر میں تمہیں یقین دلاتی ہوں، کہ میری رُوح، میری طبیعت اُسکی رُوح، اُسکی طبیعت سے ہمیشہ ہمیشہ اور پُوری پُوری نفرت کرے گی۔ باقی تم سے ملنے اور تمہیں ہزار بار چُومنے اور زبانی دردِ دل سُنانے کی تمنّا۔

تمہاری
عذرا

---

## جواب

راولپنڈی - ۳ - اکتوبر ۱۹۲۵ء

میری شریر عذرا! تم نے اپنے خط میں عقل والی عورت بننے کی کوشش تو بہت کی، لیکن ہر سطر سے صاف ٹپک رہا ہے: کہ تم وہی شریر عذرا ہو۔
سب سے اوّل شادی کی دِلی مُبارکباد دیتی ہوں،

یقین مانو، میں اپنی عمر کے چند برس اِس بات پر فدا کرنے کو تیار ہوں، کہ تمہارے سُرخ رخساروں کو جن پر تمہارے سیاہ بال آپڑے ہوں، دیکھوں! اُن رُخساروں کو نہیں جو مدرسے میں تھے، بلکہ اُن رُخساروں کو جنہیں ہوائے تاہل نے اور دمکا دیا ہوگا! آہ! پیاری عذرا تمہیں چُومنے، دیوانہ وار چُومنے کی اور تم سے چُومے جانے کی تمنّا رکھتی ہوں، تو میں نے کاغذ پر اس جگہ ( ) کو چُوما ہی، اور میں خیال کرتی ہوں کہ میری رُوحِ محبّت کا ایک ٹکڑا، اِس جگہ چپک کے رہ گیا ہوگا، اس مقام کو تم بھی چُومنا، تاکہ اسی طرح سے میرے ہونٹ تمہارے ہونٹوں سے ایک جگہ ملیں، اور میری رُوح کو مُسرّت پہنچے۔

تم نے اپنے خط میں کیا کیا لکھ ڈالا ہی، تمہارے

خیالات نے (معاف کرنا بعض ان میں سے پراگندہ ہیں) تو
مجھے حیرت میں ڈالدیا، تم نے خذف اور الماس کو خوب
ملایا ہے۔

تمہارا خط پڑھتے وقت میں کس قدر ہنسی ہوں، میری
شوخ، شاطر عذرا! اُسی پھڑک، اُسی بھڑک، اُسی چنچل پن
سے میری آنکھوں میں پھر گئی؛ وُہی عذرا جو اپنی شرارتوں،
اور ہٹوں سے کبھی مجھے غصہ دلا دیا کرتی تھی، اور کبھی
بے تحاشا ہنسا دیا کرتی تھی۔

لیکن یہ نہ سمجھنا کہ مَیں صرف ہنسی ہی ہنسی، یا مَیں تمہارے
خط کو لااُبالی تحریر سمجھی؛ نہیں مجھے اِس خط سے یہ بھی
معلوم ہوا کہ تم نے حقیقت میں اپنا دردِ دل لکھا ہے،
اور اِس لئے مَیں نے تمہاری تحریر پر جدًا نظر ڈالی اور
کئی دِن تک اِسی کے متعلق سوچتی رہی، تمہاری اور اپنی

حالت کا موازنہ کرتی رہی ، میری اور تمہاری تربیت میں
بہت ہی کم فرق ہے ، ہم دونوں نے ایک ہی مدرسہ میں
تعلیم پائی ، لیکن ہاں چونکہ میرے والد خود شاعر اور اُردو
کے بڑے حامی اور دلدادہ تھے ۔ اس لئے کچھ ان کی
کوشش سے ، کچھ اپنے شوق سے ، مجھے اُردو میں تم
سے زیادہ مصروفیت رہی اور یہی وجہ ہے کہ میں انگریزی
تو تمہارے برابر نہیں جانتی ، مگر اُردو ضرور تم سے زیادہ
جانتی ہوں ، بولنے میں نہیں ، کیونکہ تمہاری رواں
اور پیاری زبان اور وہ بھی دِلّی کی کہاں سے لاؤں ،
ہاں لکھنے میں ، کیونکہ والد کے مضامین ، اور اُن کے
کتبخانے کی کتابیں اکثر پڑھتی رہی ہوں ، اِس لئے
طبیعت تحریر کی اُردو سے آشنا ہو گئی ، پیانو ، موسیقی ،
نقاشی ، اِس میں ہم دونوں برابر ہیں ، پھر بیاہ کا زمانہ آیا ،

قسمت نے بیاہ کے قرعہ میں میرے نام کے ساتھ، ولایت کے پاس شدہ انجنیر، مسٹر حامد کا نام نکالدیا، تمہارے نام کے ساتھ نواب غیاث الدین کی چٹھی نکلی، اور ہمارے ماں باپوں نے ہمیں اپنی آغوش سے جدا کر کے ان لوگوں کے پہلو میں پھینکدیا۔

دل چاہتا ہے کہ اس مسئلہ ازدواج پر کچھ تھوڑا سا وعظ کہوں پہلے بیاہ شادیوں میں کیا دیکھا جاتا تھا، یہی نا کہ بر، ہم کف ہے یا نہیں، ایک برادری کا ہے یا نہیں، اس کف اور برادری پر سب چیزیں قربان کردیجاتی تھیں، پھر اصلاح ہوئی کف کا خیال ترک کردیا گیا، تعلیم کا زور ہوا، "بر، تعلیم یافتہ ہونا چاہئے، تعلیم یافتہ ہونا چاہئے" کا شور بلند ہوا، تھوڑے دنوں کے بعد اخلاق کی بھی چھان بین ہونے لگی، بس یہاں پہنچ کے صلاح رخصت ہوگئی، گویا اب

کوئی کام باقی نہیں رہا، لیکن مجھ سے پُوچھو تو کوئی کام ہوا ہی نہیں! اصلی اِصلاح تو جب ہی، جب لڑکے لڑکی کے مزاج، اور طبیعت کی مُناسبت کی پُوری پُوری چھان بین کیجاتے، خاوند اور بی بی دوہرے کپڑے کی ابری، استر ہیں، ابری، استر کے رنگ کی مناسبت کا کتنا خیال کیا جاتا ہے، یہ نہیں کہ دونوں ایک ہی رنگ کے ہوتے ہوں، نہیں، یکرنگی میں کوئی زینت نہیں، خیال یہ کیا جاتا ہے کہ ایک رنگ دُوسرے سے جوڑ کھاتا ہو۔

بس اِسی طرح، لڑکے لڑکی کے مزاج کا خیال لازمی ہے، اِمتزاج کے اسباب موجود ہیں یا نہیں، طبیعتوں میں ایسا تین تضاد تو نہیں کہ میل کھانا مشکل ہو، میرے نزدیک تو سب سے زیادہ اہم یہ سوال ہیں، حُسن وجمال، مال دولت، تعلیم وتربیت سب کو میں دُوسرے درجہ پر رکھتی ہوں۔

شاید تمہاری طبیعت اس وعظ سے گھبراتی ہوگی، میں
معافی چاہتی ہوں، میں اس بحث کو ترک کئے دیتی ہوں،
مگر کیسے ترک کروں، آنکھوں سے دیکھ رہی ہوں کہ تم
جسے میں ہمیشہ کہا کرتی تھی کہ مزاج میں سنجیدگی نہیں، الّھڑ
ہے، اور میں جسے تم ہمیشہ خیال پرست
sentimental شاعر مزاج کہا کرتی تھیں،
ہم دونوں ایسے خاوندوں کے پالے پڑیں، کہ اِن لوگوں
کے ساتھ شادی نہ ہوئی ہوتی، تو چاہے یہ بھائی ہی
ہوتے، ہم ان کے پاس دس منٹ بیٹھنے سے گھبراتے
اور شاید وہ لوگ ہمارے لئے ایسا ہی خیال رکھتے ہونگے
یہ عدالت ہے! یہ انصاف ہے؟ کہو "ہاں" سوائے اس کے
اور کچھ کہنا منع ہے، لیکن اس تضاد کا سبب کون ہے، ان
خرابیوں کا جواب دِہ کسکو قرار دینا چاہئے، میں تو بلا پس و

پیش کرتی ہوں، ہمارے ماں باپوں کو۔

اگرچہ خط لمبا کرکے تمہیں پریشان کرونگی لیکن میں بھی تمہیں اپنی زندگی کا مرقع دکھاتی ہوں؛ مسٹر حامد کیسے آدمی ہیں؟ اِن کے حسیات، اور خیالات کیا ہیں، افکار کیا ہیں؟ ان کے حسّیات اور خیالات یہ ہیں: (۰ × ۰ = ۰)

آہ! تم ایسا خاوند چاہتی تھیں، جو رات دِن تمہارے ساتھ ہنسا کرے، تمہارے کھیلوں میں شریک ہوا کرے۔ مجھے ایسے شوہر کی تمنا تھی، جو کسی باز کے پنجہ میں پھنسی ہوئی چڑیا یا کسی پژمردہ گل کو دیکھ کر میرے ساتھ روئے، میرے ساتھ ہر دم عالم خیال میں رہے۔

حال یہ ہے کہ مسٹر حامد، جب رات کو گھر میں تشریف لاتے ہیں، تو اس خوف سے کہ کہیں انکی نیند نہ اُڑ جائے، میری باتوں کا جواب بھی نہیں دیتے، اگر کسی دن تعطیل کے

ایام میں) گھر میں کچھ ٹھہرے بھی، اور میں نے اُنکی خاطر کچھ بجانا شروع کیا، تو وُہ فوراً آرام کُرسی پر بیٹھکر سونا شروع کر دیتے ہیں، میں اُن کے اوقات کا نقشہ تمہیں لکھتی ہوں:-

سونا............... ۹ گھنٹے
سرکاری کام............... ۷ گھنٹے
سیر و تفریح و ریاضت...... ۶ گھنٹے
گھر میں............... ۲ گھنٹے

میزان ۲۴

ذرا دیکھنا؟ ۲۴ گھنٹوں میں دو گھنٹے مجھے دیتے ہیں، کہ اس حساب سے سال میں میری اُنکی ملاقات صرف ایک مہینے ہوتی ہی، لیکن یاد رہے کہ ان دو گھنٹوں میں گھر کے معاملات، بچّوں کا دیکھنا بھی شامل ہی، غرضکہ

مسٹر انجنئر نے یہ حساب پورا پورا بنا رکھا ہی، اور اس پر بہت باقاعدہ عمل ہوتا ہے۔

عذرا! تمہیں بھی قسم ہی، اس تقسیم اوقات کے متعلق ذرا اپنی رائے دینا۔

گھر کے تمام انتظامات اور معاملات میرے متعلق ہیں، خانہ داری کے متعلق وہ کسی چیز میں پھنسنا نہیں چاہتے، مَیں جو چاہوں کروں، مجھے پوری آزادی ہی، بچوں کو پالوں، یا مار ڈالوں، گھر تبدیل کردوں، اسباب بیچ ڈالوں، اور خرید لوں، نوکروں کو مقرر کروں، برخاست کروں، غرضکہ جو چاہوں کروں، مختار ہوں، وہ گھر کو ہوٹل سمجھتے ہیں، اور کھانے پینے اور سونے کے لئے یہاں آتے ہیں، اِن تین باتوں کے انتظام میں وہ خلل نہیں چاہتے، اگر مَیں بیمار بھی پڑ جاؤں، تو

اُن کے مقررہ اوقات میں فرق نہیں پڑتا ، خود طبیعت ناساز
ہو تو ظاہر ہے کہ اِس دستور العمل میں تبدیلی ہو جاتی ہے:
کم سخنی کا وُہ عالم ہے کہ بات اُنکے دہانِ موزوں سے
اوّل تو کم نکلتی ہے اور جب نکلتی ہے تو تُل تُل کے، تی تی
نکلتی ہے . میری تعلیم و تربیت معمولی تعلیم و تربیت نہ تھی
مدرسے کے علاوہ گھر پر بھی مجھ پر تربیت کی بوچھاڑ رہی؛
گورنس اور کیا ، اور کیا ، سب سے گھری رہی ، پھر دُلہن
بنی ، اور ایسے شخص کو سونپی گئی ، جو بڑا تعلیم یافتہ ، سات
سمندر پار سے پڑھ کے آیا تھا ، اور اللہ ! کن کن اُمیدوں
کے ساتھ ، مَیں اپنے خاوند کے پاس گئی ، پہنچی تو عالم کچھ
اَور ہی پایا ! کیا عالمِ اُمید اور عالمِ حقیقت ، عالمِ خیالی اور
عالمِ اصلی میں ہمیشہ اتنا فرق ہوتا ہے؟
حامد نے ، تمہارے خاوند کی طرح ہر دم میرے ساتھ

رہنے سے مجھے پریشان نہیں کیا، بلکہ وہ آزادی دی جس سے میرے حق میں بے پروائی کی بو نکلتی تھی۔

تم جانتی ہو میں ایسی بدشکل تو نہیں، میری ملاقاتیں اور آئینہ اُس کی شہادت دیتے ہیں، جب یہ بات ہی تو کیوں میں اپنی تعلیم و تربیت و حُسن کے شایان، باکمالِ عفت زندگی بسر نہ کروں، کیوں میری قسمت میں یہ بے پروائی لکھی ہوئی ہی؟ اسے سوچتے سوچتے میں کبھی چلّا اُٹھتی، اگر یہی بے پروائی ہی تو میں بھی، ناولوں کی سی زندگی شروع کیوں نہ کروں"، یہ شخص جو میری تحقیر کرتا ہی، اُس کا جواب تحقیر سے دُوں" میری معنویات، اور میری مادّیات میرا بازو پکڑتے تھے، اور ایک اپنی طرف کھینچتی، اور دُوسری اپنی طرف، آدھی رات تک اپنے خاوند کا اِنتظار کرتے ہوئے اپنی لڑکی کو تھپکاتی ہوئی، اِس کشمکش میں رہا کرتی تھی، میں

سوچتی تھی، کہ میں اپنے خاوند کی اسیر، اُس کی باندی ہو سکتی ہوں، مگر اُس کی طرف سے باندی کرنے کی کوشش تو دیکھو وُہ کیا، فداکاری، محبت، مگر اس کا وہاں نام و نشان نہیں تھا، شاید مَیں نے پڑھا لکھا نہ ہوتا تو یہ خیالات میرے ذہن میں نہ آتے، شاید میری نظر سطحی ہوتی، اور اِس لئے مَیں زیادہ متحمل، زیادہ صابر ہوتی، شاید میرے ذہن میں نہ آتا کہ حقارت کا مقابلہ حقارت سے کیا جا سکتا ہے، شاید مَیں یہی نہ سمجھتی کہ میری حقارت کی جا رہی ہے (مگر نہیں تعلیم نہ پاتی تو اَور بھی زیادہ وحشی ہوتی، سوچنے، موازنہ کرنے، اور طبیعت کو روکنے کا مادہ نہ ہوتا)۔

ایک دِن ایک عورت اپنا دُکھڑا سُنا رہی تھی، مَیں نے ہمدردی کے طریقے سے کہا، صبر کرو، صبر، اچھی چیز ہے، وُہ شکایت آمیز آواز سے کہنے لگی "بیشک، صبر، مگر صبر

کے بعد قبرؔ، سوچتی ہُوں تو اُسے صحیح پاتی ہوں! اِنسان دو مرتبہ دُنیا میں نہیں آتا، شباب عَود نہیں کرتا، فرض کرو کہ یہ بے اعتنائی میری طرف سے ہوتی تو کیا آہیں شکایت کا موقعہ نہ ہوتا۔

یہ باتیں تمہیں لکھ رہی تھی، کہ میری چھوٹی لڑکی جمیلہ۔ دوڑی دَوڑی میرے پاس آئی اور اپنی پیاری پیاری، ننھی ننھی آواز سے کہنے لگی: امّاں جان! آج تم نے مجھے چوما نہیں" اور یہ کہ کے کُرسی پر چڑھ کر میری گود میں آبیٹھی، اور اس نے تمام میری دِل کی جراحتوں پر مرہم کا کام دیا۔ عذرا! پیاری، خُدا تمہیں بھی بال بچّہ دے، اولاد بڑی نعمت ہے، ساری دُنیا کے غم اُس کے سامنے بھاگ جاتے ہیں، اپنی بچیوں کو دیکھ کر یہ زِندان مجھے بہشت معلوم ہوتا ہے، یا میں اپنے تئیں ایک باغ تصوّر کرتی ہُوں، جس میں یہ پھُول کھِل

رہے ہیں ، جُوں جُوں پُھول کھلتے ہیں ، باغ کی مسرت بڑھتی جاتی ہے ۔

پیاری عذرا ، مَیں دیکھتی ہوں کہ علم میں میرا خاوند چاہے مجھ سے بڑھ کر ہو چاہے میرے برابر ہو ، ایک بات میں تو مَیں قطعی طور پر اُس سے بڑھی ہُوئی ہوں ، اور وُہ بات محبت اور شفقت ہی ، مَیں اپنی بچیوں کو چُومتے وقت اپنی محرومیت ، اور اپنی بدنصیبی سب بھُول جاتی ہوں ، حامد میں شفقت ، اور محبت کا نشان تک نہیں ، اُس نے نہ اُقلیدس میں اُسے پڑھا ، نہ جبر مقابلہ میں اس لفظ کو دیکھا آج مَیں ان لڑکیوں کو لیکر چلی جاؤں ، تو اگر میری ضرورت اُسے نہ ہو تو کبھی بھُول کر بھی لڑکیوں کا خیال نہ کرے ، مَیں نے ابھی کہا تھا کہ یہ حِسّ شفقت میرے لئے اپنے خاوند پر تفوق کا باعث ہی ، لیکن غور سے دیکھو ، تو یہی تفوق میری

اور کل عورتوں کی ذلت کا باعث ہوتا ہے۔

حامد کو گھر میں اگر کسی چیز سے دلچسپی ہے تو اس سے کہ لڑکیوں کو نقشہ کشی سکھائے، کسی دن تعطیل کا پورا دن اس میں صرف ہو جاتا ہے، بڑی لڑکی سعیدہ ابھی سال بھر ہوا علیگڈھ مدرسہ نسواں میں بھیجدی گئی، وہاں لوگوں نے اسکی نقشہ کشی اور مصوری کی لیاقت دیکھکر بہت تعجب کیا، کبھی دونوں لڑکیوں کو ساتھ لیجاکر (انہیں بائیسکل پر چڑھنا سکھاتے ہیں)

میں دعا کرتی ہوں ان دو لڑکیوں کی قسمت میری سی نہ ہو، یہ تصویر کھینچنے والی، بائیسکل پر سوار ہونے والی لڑکیاں ساکن ورا کدا اور ٹھوس طبیعت والے خاوندوں کے پالے نہ پڑیں!

بارہ برس سے میں حامد کی بی بی ہوں، مجھے تو یاد نہیں پڑتا، مکانوں کے نقشے یا کھیلنے کے تاش کے علاوہ کوئی کاغذ میں نے اُنکے ہاتھ میں دیکھا ہو، نقشے کھینچنا،

ایک، تاش کھیلنا، دو، یہ اُن کے شغل ہیں، کبھی کوئی بحث کبھی کوئی بات، جس سے دِل میں حرکت، دماغ میں چمک پیدا ہو، میں نے اُن سے نہیں سُنی، اُن سے ملنے دوست بھی آتے ہیں، تو چُپکے چُپکے تاش کھیل کے چلے جاتے ہیں، دُنیا میں اُنہیں کسی چیز کے متعلق جوش نہیں آتا، ان دو مشغلوں کے علاوہ دُنیا کے کسی واقعہ کا اُن کے دماغ میں گذر نہیں ہوتا، اِن کھیلوں، ان شغلوں کو بھی مقررہ اوقات میں کرتے ہیں، غرضکہ اُن کا فلسفۂ حیات دُنیا میں نباتات کی طرح خاموش زندگی بسر کرنا ہے، ہاں یہ ظاہر کرنے کے لئے کہ زندہ ہیں، کبھی کبھی تاش کھیل لینا ہے۔

وُہ دِن نہ بھُولُونگی، کئی برس ہُوئے، اس سکوتِ مطلق سے عاجز آکر میں ایک دن اُن سے خُوب لڑی، اِس طرح:-

"اِس ٹھیرے پانی جیسی زندگی سے تو مَیں اُکتا گئی، خُدا کے لئے کچھ حرکت کرو، کوئی بات کہو، اور نہ سہی مجھ سے لڑو، شور مچاؤ، مجھے معلوم تو ہو کہ تمہاری رگوں میں خون دَوڑتا ہی، اور مَیں ایک مرد کی رفیقہ ہوں، جاؤ کسی بیگانی عورت سے محبّت کرو، تاکہ اس حالت کو دیکھوں، اور اِسی طرح اِس یکرنگ، یک آہنگ زندگی میں کچھ فرق آئے، ورنہ یہ مکان قبرستان سے بدتر ہو رہا ہی، یہ مَوت جیسی زندگی کب تک رہیگی، اچّھا، یہ نہیں تو آؤ، مجھے مارو، میرے بال نوچو، آؤ، کچھ تو کرو، مَیں کیا کیا باتیں تمہیں سُنا رہی ہوں، سُنتے ہو، سمجھتے ہو کہ نہیں"......

مَیں اِس چیخنے چِلّانے سے تھک کر چُپ ہو رہی، مگر اُنکی طرف سے کوئی جواب نہ تھا، نہ استہزا، نہ غُصّہ،

نہ حدّت، کہا تو یہ کہا (وُہ بھی نہایت آہستہ سے) ”ذرا میرا کوٹ لادیجئے، جمیل کے ہاں جانا ہی، اُن سے آج تاش کھیلنے کا وعدہ کیا تھا“ یہ کہہ کے باہر چلے گئے مَیں کرسی پر گر پڑی اور بڑی دیر تک رویا کی۔

ساتھ ہی اس کے یہ خیال رہے، وُہ میری کسی طرح کھُلی کھُلی تحقیر، تذلیل کبھی نہیں کرتے، کبھی ”تم“ کا لفظ مَیں نے اُن کی زبان سے نہیں سُنا، ہمیشہ ”آپ“ کا استعمال کرتے ہیں، نہایت عزّت اور احترام کا برتاوٴ کرتے ہیں۔

لیکن یہ احترام کچھ مخصوص احترام نہیں، طبیعت کی اُفتاد اسی طرح ہُوئی ہی، گویا ایک کل کا آدمی ہی، جیسے اِسی طرح کی کوک ملی ہی، اور اِس کوک کے مطابق چل رہا ہی باہر والے ہمیں سمجھینگے کہ ہماری زندگی بڑی اچھّی، اور

قابلِ رشک زندگی ہے، لیکن اگر اس پوشیدہ حقیقت کو دیکھیں تو.....

پیاری عذرا! تم نے اپنے خاوند کے حالات میں لکھا ہے!

"خاموش نہیں بیٹھا جاتا، ہر بات میں دخل دیتا ہے، حرص بھری نظروں سے مجھے دیکھتا ہے وغیرہ وغیرہ" میں اس کے جواب میں تمہیں مبارکباد دیتی ہوں، اُس کی لالچی نظریں، غرورِ نسوانی کے لئے غذا ہیں، میں تم سے کہتی ہوں ہنسی خوشی زندگی بسر کرو، تمہاری، اور تمہارے خاوند کی تربیت میں اختلاف ہے، مزاج میں بھی تھوڑا سا اختلاف ہے، مگر نہ اتنا کوشش کر کے ایک دوسرے کے موافق نہ ہو جائے پس اس کے ساتھ ہنسی خوشی بسر کرو، تمہارے خاوند کی ایک زندگی تو ہے، کچھ پرواہ نہیں، اگر وہ شور مچاتا ہے، ڈکار لیتا ہے، ناٹک کے گانے گاتا ہے، یہ باتیں اس قدر تحمل فرسا نہیں، جیسی میری گھر کی ہیجر کت،

بے مآل زندگی، مَیں ان اِحترامات کی کیسی برداشت کروں، تمہیں یاد ہوگا، شادی سے پہلے مَیں کہا کرتی تھی کہ مَیں اپنے خاوند پر حکم کیا کرونگی، اُس کی آمر مُجبر ہونگی، لیکن اب دیکھو میرے تمام خیالات بدل گئے، مَیں چاہتی ہوں، کہ وُہ میرا اِحترام کرے نہ کرے، لیکن مجھ سے اپنا احترام کرائے، اور دِل میں ایسا گھر کرلے، کہ چاہے مجھے اذیتیں دے لیکن مَیں اُس کی مطلوب مُشتاق رہوں، ان اذیتوں سے لذّت اُٹھاؤں۔

اُف اِنسان، بے صدا جینا کچھ جینا نہیں، اُردو کا شیکسپیر، غالبؔ، کیا صحیح کہ گیا ہے: ؎

ایک ہنگامہ پہ موقوف ہے گھر کی رونق
نوحۂ غم ہی سہی، نغمۂ شادی نہ سہی

سکون کی خواہش ہے تو اس کیلئے قبر موجود ہے، مرنے سے

کوئی روکتا نہیں ؛ یہ سمجھ لو، کہ فکر کی لذّت ، خیال کی لذّت، شور وشغب کی لذّت سے بڑھ کر ہی ، مگر نہ حِس نہ حرکت ، نہ عالمِ خیال ہیں میرے ساتھ شرکت ، نہ عالمِ وجود میں میرے ساتھ شرکت ! اس کو زندگی کہتی ہو؟

باقی تمہاری پیاری آنکھوں ، تمہارے سیاہ بالوں ، تمہارے سُرخ ، گلگوں رخساروں سے ، اشتیاق اور حسرت کے ساتھ لاکھوں کروڑوں بوسے لینے کی آرزو .

تمہاری مفتون

سلمیٰ



# حضرت دل کی سوانح عمری



سے خواہش کی گئی ہے کہ میں
اپنی سوانح عمری لکھوں، اس میں
شک نہیں کہ میرے حالات فائدے
سے خالی نہ ہونگے، لیکن مشکل یہ ہے کہ میرے سوانح، میری
کیفیات، میری زندگی کی صعوبات لوگوں کو یا تو یقین
نہ آئینگی یا سمجھ میں نہ آئینگی. مثلاً ایک چھوٹی سی بات لیجئے
میں اثر پذیر بہت ہوں، خدا نے بیشمار مخلوق پیدا کی ہے،
اور اس بیشمار مخلوق میں میں ایک ناچیز مختصر چھوٹی سی شئے
ہوں، لیکن میں دعویٰ سے کہہ سکتا ہوں (اور یہ حکایت

امرِ واقعی ہی، کچھ فخر نہیں) کہ اس تمام مخلوق میں کوئی مخلوق نہیں جو میری برابر متاثّر ہوتی ہو. اسے کون یقین کریگا؟

پھر مَیں ہر چھوٹی بڑی شَے سے متاثّر ہوتا ہوں، نئی، پُرانی، قدرتی، مصنوعی، ظاہری، باطنی، صُوری، معنوی، جاندار، بیجان، غرضیکہ کوئی چیز ہو مجھ پر اثر کرنے کے لئے کافی ہے. لیکن آپ سے سچ کہوں ـــ اور سچ ہی کہونگا یا تو سوانح عمری لکھوں گا نہیں، یا لکھوں گا تو سچائی سے منحرف نہ ہونگا، کوئی چیز مجھ پر اتنا اثر نہیں کرتی جتنا.... مَیں کیسے کہوں آپ شُبہ کرینگے.... جتنا.... جتنا.... نا.......حُسن.

میری بساط مُٹھی بھر کی بھی تو نہیں، لیکن حسین چیز دیکھی اور بیتاب ہو گیا. بانسوں اُچھلنے لگتا ہوں، دھڑکنے لگتا ہوں، مَیں کسی سینے میں ہُوں، اور وُہ سینہ کسی لیلیٰ

میں ہو، عبائے تقویٰ و زہد میں جامۂ رندی وخراباتی میں، عالم وادیب کے چوغے میں، یا سپاہی اور محارب کی وردی میں، کسان کے کُرتے میں، یا رئیس کے زر دوز لبادے میں، غرض مَیں کہیں چھپا ہوں، وُہ چیز جسے حُسن کہتے ہیں، میرے سامنے ہُوئی اور مَیں ازخود رفتہ ہو گیا۔

ایک اَور بات ہے جس سے مَیں اپنے حالات لکھتے ہُوئے ہچکچاتا ہوں، مَیں نے اِس دُنیا میں آرام نہ دیکھا، تکلیف اور درد میری قسمت میں تھا، گھُلنا، ٹکڑے ہو جانا میرے نصیب میں تھا، اِس وسیع دنیا میں، ہر شئے عیش میں ہے اور نہیں ہوں تو مَیں۔ وجہ اِس کی کیا ہے؟ یہی کہ اَور جتنی چیزیں ہیں وُہ اُس چیز سے (اُسے نعمت کہوں یا مصیبت؟) بری ہیں، جس سے میرے رگ وریشہ کی

ساختہ ہی، یعنی میں منتخص ہوں، وہ نہیں ہے۔

۲- سب سے پہلی حسین چیز جو مجھے یاد ہے، اور جس کا خیال اب تک مجھ پر اثر کرتا ہے، وہ شفقت اور رقت، روحانیت وانسانیت کی دیوی ہے جسے ماں — معاف کیجیے میں اب کچھ نہیں لکھ سکتا: اس لفظ کے آتے ہی میں دھڑکنے لگا! دھڑک لوں تو لکھوں..... کہتے ہیں: حسن میں نے سیکڑوں طرح کے دیکھے، اور سب میں کشش پائی؛ لیکن جتنی کشش اس حسین اور نرم شے میں دیکھی کسی میں نہ دیکھی۔ قدرت کی یہ سب سے نرم اور شفیق چیز مجھے بہت ہی پیاری معلوم ہوتی تھی، اور اکثر ایسا ہوا ہے کہ میں اس کے پیارے چہرے کو دیکھنے کے لیے رو دیا ہوں اور مجھے گود میں اٹھا لیا گیا ہے، اور یہ خیال کر کے کہ میں بھوکا ہوں مجھے دودھ پلایا گیا ہے، حالانکہ اس کی بالکل ضرورت نہ تھی۔

میں بس اُس کے دیکھنے، گھنٹوں اُس فرحت بخش، طمانیت بخش، محبت پاش، اُلفت انگیز چہرے کو —— اس چہرے کو جو مجھے عالمِ لاہوتی کی صُورتوں کی جنہیں میں ابھی چھوڑ کے آیا تھا، یاد دلاتا تھا، دیکھنے کا خواہشمند تھا، کبھی میں اُس حسین شے کی سینے سے لپٹنے کی خواہش کرتا تھا لیکن کر نہیں سکتا تھا، صِرف ہُمکتا تھا، اور وہ حُسن کی دیوی، وُہ شفقت و رُوحانیت کی پری، خُدا ہی جانتا ہے میری خواہش کو کس طرح سمجھ لیتی تھی اور مجھے سینے سے لگا لیتی تھی، اور میں اُس وقت وُہ خوشی محسوس کرتا تھا جو دُنیا کی تمام خوشیوں سے بالاتر ہے، میں جب اُس کے سینے سے لگتا تھا تو مجھے معلوم ہوتا تھا اور یہ معلوم ہو کے مجھے کیسی خوشی ہوتی تھی کہ میں اس کے سینے میں بھی دھڑک رہا ہوں، وہاں بھی تڑپ رہا ہوں۔

دُوسری حسین اور خوبصورت چیز جس نے مجھے اپنی طرف کھینچا وُہ شمع تھی یہ نورِ عریاں مجھے گھنٹوں محوِ حیرت رکھتا تھا۔ اور کہیں قریب ہُوا، تو مَیں اس سے ملنے کے لئے اُس سے لپٹنے کے لئے بے اختیار اس کی طرف ہاتھ بڑھاتا تھا۔ لیکن یہ کیا؟ مجھے روکتے تھے۔ کیوں؟ کیوں مجھے اُس حسین شے سے ملنے نہیں دیتے تھے؟ اِس لئے کہ پہلی کی طرح ہر حسین شے شفیق نہیں۔ یہ حقیقت، یہ دل شکن حقیقت مجھے بعد میں معلوم ہُوئی، اچھا ہوتا جب ہی معلوم ہو جاتی چاند — وُہ بیجان مخلوق میں سب سے زیادہ طرب انگیز چیز یعنی چودھویں رات کا چاند — تو مجھے بالکل بیتاب کر دیتا تھا۔ اُسے بھی پکڑنے، اس سے بھی ملنے کی خواہش ہوتی تھی۔ مَیں اُسے اپنے پاس، اپنی طرف متوجہ سمجھتا تھا، سب کہتے تھے، "دیکھو دیکھو، کیسا ٹکٹکی باندھے دیکھ رہا ہے، آنکھ بھی

نہیں جھپکتی"، مَیں اُسے دیکھ دیکھ کے کِھل کِھلا کر ہنس پڑتا تھا گویا
اُسے بھی اپنی طرف مائل پاتا تھا، اور پھر اُسے پکڑنے کے لئے
ہاتھ بڑھاتا تھا۔ مگر آہ! چاند دُور تھا حُسن دھوکا بھی دیتا ہے۔
بس یہ زمانہ میری خوشی کا زمانہ تھا۔ مَیں حسینوں سے گھرا رہتا
تھا۔ ہوا میں پریاں میرے پاس آیا کرتی تھیں اور مجھ سے
باتیں کیا کرتی تھیں، اور لطیفے کہہ کہہ کے مجھے ہنساتی تھیں
فرشتے ایک زرّیں سیڑھی پر آسمان سے اُتر کے میرے
پاس آتے تھے، مجھ سے سرگوشیاں کرتے تھے اور مجھے
گدگدا کے بھاگ جاتے تھے۔ سیڑھی پر سے چڑھنے اور
اُترنے کا تانتا بندھا رہتا تھا، اور مَیں انہیں دیکھا کرتا
تھا، گھر میں حسین، پاکیزہ، اور باعصمت عورتیں مجھے
گھیرے رکھتی تھیں، مَیں جس کی گود میں چاہتا جاتا، اور
خوشی، خوشی، قبول کیا جاتا تھا، جس کے گالوں پر چاہتا

ہاتھ پھیرتا اور سب ہنستے تھے ؛ جس کا چاہتا بوسہ لیتا، اور
سب مجھے چومتے تھے۔

۳ - اس پہنائے زندگی میں، میں نے چند قدم اور ڈالے
اب رنگ برنگ کی تیتریاں مجھے اپنی طرف کھینچتی
تھیں، میں اُنکی طرف دوڑتا تھا، اور وُہ اُڑ جاتی تھیں
حُسن کی بے اِعتنائی دیکھی ؟

ایک دِن ایک پاک، سفید و بُرّاق کبوتر میرے
ہاتھ میں آگیا! میں فرطِ محبّت سے اُسے بھینچتا تھا،
اُسے چومتا تھا، لیکن وُہ پھڑ پھڑا کے اور میرے ہاتھوں
سے اپنے تئیں چھڑا کے اُڑ گیا۔ حُسن قدر ناشناس ہے۔

ابھی میں کم عمر ہی تھا کہ مجھے ایک اَور خوفناک حقیقت
معلوم ہُوئی، ہم چند نو عمر دل زمین پر بیٹھے ہُوئے کھیل
رہے تھے؛ لڑکے بھی تھے، لڑکیاں بھی تھیں، مٹّی کے

گھروندے بنا رہے تھے، میرے پاس ایک حسین شاطر لڑکی بیٹھی تھی۔ ہم گھروندے بھی بناتے جاتے تھے، اور آپس میں باتیں بھی کرتے جاتے تھے؛ نمعلوم اُس نے کونسی ایسی بات کہی کہ مجھے بہت ہی بھلی معلوم ہوئی، اور مَیں نے اُس سے بے اختیار ہو کر ایک بوسہ مانگا۔ یا تو وُہ مجھ سے ایسی گھُل مِل کے باتیں کر رہی تھی، یا اس سوال سے ایسا مزاج برہم ہوا، اور اُس نے مجھے ایسے زور سے جھڑکا، اس شدّت سے ڈانٹا کہ مَیں کانپ اُٹھا، اور اب بھی جب خیال آتا ہے تو وحشت زدہ ہو جاتا ہوں؛ اللہ رے حُسن، تیرا غرور! لیکن نہیں، صنعتِ خالق میں عورت کے سوا سب سے زیادہ پیاری صنعت، پھُول، سے مجھے شکایت نہیں۔ اُس نے مجھ سے اجتناب نہیں کیا؛ بلکہ میری ہی طرف سے اُس پر زیادتی ہوئی،

بجائے اس کے کہ وہ مجھے توڑے ہیں اُسے توڑتا تھا، پھول کبھی دل شکن نہیں ہوا، میں اکثر گلچین بنا۔

کہا جاتا ہی کہ میں رئیس اعضا ہوں، خاک بھی نہیں۔ اگر میں رئیس اعضا ہوں، تو مثالاً میں جب اُس حُسن کی دیوی کو دیکھکر غش ہو جاتا ہوں اور حکم کرتا ہوں: "چلو اُس کی پرستش کریں، اُس کے قدموں پر اپنے تئیں ڈالدیں" کیا ہوتا ہی میری ریاست دھری رہ جاتی ہی۔ رئیس اعضا کی کوئی نہیں سُنتا۔ دماغ (وہ مشیر باتدبیر جن سے خُدا سمجھے جنھیں مُصلحت نہیں "بُری بات ہی" کے سوا اور کچھ آتا ہی نہیں) فرمانے لگتے ہیں: "بُری بات ہی، عیب کی بات ہی، لوگ کیا کہینگے، مانا کہ تم بُرے خیالات سے پاک ہو لیکن دُنیا پر کیسے ثابت کروگے" پاؤں زمین میں گڑ جاتے ہیں، میں وہیں پس کے اور غصّے میں خُون ہو کے رہ جاتا ہوں۔

۴۔ ابتدائے آفرینش عالم سے ابتک لاتعداد تجربے
مَیں نے کئے اور بیشمار اشخاص سے پالا پڑا، کسی کو دوست
پایا، کسی کو دشمن، کسی کو میری طرف سے بے پروا۔
اُنھیں، جنہوں نے مجھے اپنی طرف کھینچا، مَیں کبھی بھولوں گا
تھوڑا ہی۔ نجد میں مجھے لیلا نے بہت پریشان کیا، ایران
میں شیریں کے ہاتھوں میں بہت بھٹکا۔ مگر آہ! شکنتلا! شکنتلا!
وُہ مجھ پر مہربان تھی، لیکن او جیلن! تو بے پروا تھی اور کیسی
بے پروا کہ لاکھوں خلق خُدا کا خون کرا گئی۔
سوانح عمری میں حقیقت سے گریز نہ کرنی چاہئے حقیقت
یہ ہے کہ بعض کو مَیں نے بھی تباہ کر دیا، جو ناچ چاہا انہیں نچایا۔
قیس عامر کا جب خیال آتا ہے تو مَیں بہت ہی کُڑھتا ہُوں۔ فرہاد
کی زندگی تلخ کر دی۔ ہند کے بادشاہ جہانگیر کو بھی مَیں نے
بہت ستایا۔

کی غرض سے نہیں، کیونکہ اس کی طاقت نہیں، بلکہ استرحام،
اِلتجا کی نیّت سے — تو حملہ آوروں کا پتہ نہیں۔ چشم زدن
میں غائب۔ غُرفہ بند، گھونگٹ کھینچا ہوا، نقاب پڑی ہوئی ہے؛
گویا کبھی حملہ ہُوا ہی نہ تھا۔ یہ انصاف ہے؟ مانا کہ الحربُ خدعۃ
لیکن بہادر للکار کے، خبردار کر کے حملہ کرتے ہیں۔

پھر مشرق جیسا وسیع مُلک، اور ہر جگہ مجھے پھانسنے کے
لئے جال پھیلے ہُوئے ہیں۔ ایک دن میں خیال میں مستغرق
دُنیا و ما فیہا سے بیخبر، اپنی طرف سے اور کُل عالم سے مطمئن اور
شاد جا رہا تھا کہ یکایک ایک اندھیرے گھُپ میں داخل ہو گیا،
اس اندھیرے گھُپ میں جال، اور وُہ بھی کالا، پھیلا ہوا ہے!
اب جتنی نکلنے کی کوشش کرتا ہوں، اُتنا ہی اور پھنستا جاتا ہوں،
جتنا تڑپ کے باہر آنا چاہتا ہوں، اتنے ہی جال کے بند
مجھے گھیرے لیتے ہیں۔ یا اللہ! مَیں کس بلا میں پھنس گیا!

جب مَیں تھک گیا، تو رضا بقضا، مَیں نے تحصیل لاحاصل
کی کوشش چھوڑ دی، اندھیرا زیادہ تھا، پہلے تو مجھے دکھائی
نہ دیتا تھا، جب نظر اِس اندھیرے کی عادی ہو گئی تو میں نے
دیکھا کہ ایک مَیں ہی اکیلا یہاں نہیں ہُوں، بلکہ اس جال میں
اَور بہت سے دِل پھنسے ہُوئے ہیں. اِس سے کچھ خاطر
جمع ہُوئی اور خیال کیا کہ ان لوگوں سے مل کے کوئی تدبیر
نکلنے کی کرینگے. اِس لئے مَیں نے اُن سے مخاطب ہو کے
کہا: بھائیو! جس مصیبت میں مُبتلا ہُوں، اُس میں تم مجھ سے
پہلے پھنسے ہو، بہر حال اس سے خلاصی پانے کی کوشش
کرنی چاہئے. شاعر نے

دو دِل یک شود بشکند کوہ را  پراگندگی آرد انبوہ را

کہا ہے، اور ہم تو دو دِل نہیں، اگر میرا اندازہ غلط
نہیں تو سیکڑوں دِل ہیں، اور یہ پہاڑ نہیں، نہایت باریک

جال ہی۔ یا اللہ کہہ کے، سب ایک ساتھ جست کریں تو کیا عجب کہ اس جال کو توڑ دیں اور رہائی پائیں"۔

عشق اسیری مَیں نے یہیں دیکھا۔ میری اس معقول تجویز کو سُننا اور اُس پر عمل کرنا کیسا، سب نے مجھے گالیاں دینی شروع کر دیں: تم سے کس نے کہا تھا کہ تم یہاں آؤ اور آئے تھے تو ناصح بنکے تو نہ آئے ہوتے۔ اِس دھوکے میں ہم نہ آئینگے۔ بڑے آئے باتیں بنانے والے۔ ہم بھی قائل ہیں، کیا ترکیب سوچی ہی۔ ہمیں باہر نکال کے، خود اکیلے یہاں رہنا چاہتے ہیں، ماشاء اللہ! ماشاء اللہ! مگر

"برو ایں دام بر مُرغِ دگر نہ     کہ عُنقا را بلند است آشیانہ"

مجھے نہایت غُصّہ آیا، مگر چُپ ہو رہا، اکیلا تھا کیا کرتا۔

لیکن تعجب کی بات سُنئے، کچھ عرصہ یہاں رہتا تھا کہ راقم بھی اِس اسارت سے محبت کرنے لگے۔ جتنے جال

کے بند کھینچے جائیں، اتنے ہی ہم خوش ہوتے جائیں خدا سے دُعا مانگیں کہ الٰہی یہ بند کبھی ڈھیلے نہ ہوں، بلکہ اور تنگ ہوں، تاہم کبھی کبھی اپنی حالت پر افسوس بھی آتا تھا، اور چھٹکارا پانے کی خواہش ہوتی تھی۔

ایک دن عزم بالجزم کر کے، اور نہایت زور سے پھڑپھڑا کے، میں وہاں سے نکل آیا، باہر آیا تو معلوم ہوا کہ میں ظلمات گیسو میں پھنس گیا تھا؛ اس رہائی پر خدا کا شکر کر رہا تھا۔ اندھیرے سے نکل کے روشنی میں آیا تھا، مگر یہاں قدم قدم پر میرا پاؤں پھسل جاتا، (زمین نہایت چکنی تھی) کہ یکایک اڑا اڑا دھم۔

..................................

میں ایک کنوئیں تھا۔ یہاں بھی ظلمات گیسو کی طرح اور بہت سے دل تھے۔ اب چونکہ مجھے ان حضرات کا تجربہ ہو گیا تھا، میں نے پہلے کی طرح ان کو سمجھانے کی غلطی

نہیں کی، بلکہ اُن سے معذرت چاہی اور کہا کہ "میں مخل ہوا، مگر میں عمداً نہیں آیا، اُمید ہے کہ معاف فرمایا جاؤنگا" نیز یہ کہ "میں یہاں سے نکلنے کی جتنی جلد ممکن ہوگا، کوشش کرونگا"، یہاں اس قدر روشنی تھی کہ میری آنکھ خیرہ ہوئی جاتی تھی۔ اور اس پر ستم یہ کہ کنوئیں کے اوپر برابر بجلی چمکتی تھی، لیکن بجلی کے چمک کے ساتھ گرج نہ تھی، بلکہ نہایت لطیف، لوچدار، نغمہ ساں آواز جسے ہنسی کہہ سکتے ہیں آتی تھی یہاں سے معلوم نہیں، میں نے کس طرح نجات پائی، میں تو سمجھتا ہوں محض تائید غیبی تھی۔ نکلا تو معلوم ہوا کہ میں خوش قسمتوں میں سے ہوں، ورنہ چاہِ ذقن میں (قارئین، سمجھ ہی گئے ہونگے، کہ میں رُخساروں پر سے پھسل کے چاہِ ذقن میں گر پڑا تھا) گر کے نکلنا دشوار ہے۔ برقِ تبسم اور نغمۂ خندہ پاگل کر دیتے ہیں۔

مشرق میں میں نے اِس قدر ٹھوکریں کھائی تھیں کہ میں یہاں سے بھاگا. مغرب میں گیا. سوچا یہاں آرام وسکون نصیب ہوگا. مگر آرام وسکون کیسا! یہاں بھی وہی بدنظمی، وہی لُوٹ. بدنظمی سہی، لُوٹ سہی، پھر بھی مشرق کے برابر، مجھے مغرب سے شکایت نہیں یہاں، لُوٹ ہی، قزاقی ہی، ٹھگی نہیں. یہاں لٹیرے ڈنکے کی چوٹ ڈاکا ڈالتے ہیں.

یہاں میں جہاں جاتا تھا، تیروں کی بوچھاڑ مجھ پر ہوتی تھی، لیکن مجھے خبر بھی دیدی جاتی تھی کہ "ہم تیر برساتے ہیں، بچ سکتے ہو تو بچو، بھاگو یا سینہ سپر ہو" یہاں تیر انداز، تیر چھوڑ کے غائب نہیں ہوجاتے تھے، بلکہ اگر میں پوچھتا کہ کس نے تیر مارا؟ تو جواب کڑک کے ملتا: "ہم نے"

"کیوں"

"ہمارا کام یہی ہے، ہم اسی لئے پیدا کئے گئے ہیں؛ اور اپنی

تو مشق تیر اندازی ہی"۔

"ابھی صرف مشق ہی ہو رہی ہی؟"

"بیشک ابھی صرف مشق ہی ہو رہی ہی، جب قادر انداز ہو جاتے ہیں تو وہ تیر مارتے ہیں کہ کسی کو اتنی قوت نہیں رہتی کہ ہم سے سوال کر سکے۔ اور ہم کبھی آڑ کے پیچھے ہو کر تیر نہیں مارتے، یہ بزدلی ہی اور ہمارے اصولِ جنگ کے خلاف ہی۔ زیادہ سے زیادہ آڑ اگر ہم کبھی کرتے ہیں تو صرف دستی پنکھے کی کرتے ہیں، اور بس، اور یہ بھی لڑائی کی شان بڑہانے کے لئے، ورنہ کوئی ضرورت نہیں"۔

"تو آپ اس بات سے شرماتے نہیں، کہ آپ تیر انداز ہیں، قزاق ہیں"؟

"پھر وہی کج بحثی، کہ تو دیا کہ ہمارا کام یہی ہی، قدرت نے ہم کو اسی لئے پیدا کیا ہی۔ کیا آفتاب کا کام ضیا پاشی نہیں ہی؟

اب اگر چمگادڑ کہے کہ تو نہ نکل، مَیں تاب نہیں لا سکتی شبنم کہے کہ شرر فشاں نہو مَیں فنا ہو جاؤنگی، تو وُہ مظہرِ شانِ کبریائی منبع نُور و روشنائی یعنی عظمت و جلالت والا، شوکت و حشمت والا آفتاب اُنکی نہیں سُنیگا، یہی نہیں بلکہ نہ سُننے پر مجبور ہے قانونِ قدرت کا تابع ہے"۔

"مگر گستاخی معاف! وُہ بھی آپ کے ہی ہمجنس ہیں جو مشرق میں چھپ چھپ کر، ڈر ڈر کے، اِدھر اُدھر دیکھ کے کہ کوئی دیکھتا نہو، تیر مارتے ہیں۔ یہ کیوں"؟

"دیکھا! تیر مارنے سے وُہ بھی نہیں چُوکتے! اب وہ اپنی اِس خصلت سے نادم کیوں نظر آتے ہیں، یہ ہم نہیں جانتے! وُہ جانیں اور اُن کے تیر کھانے والے جانیں"۔

مگر مغرب میں سب سے زیادہ ظالم (فریاد، فریاد اُنکے ستموں سے) وُہ تھے جو تیر مارتے تھے، برچھیاں گھبوتے

تھے، لیکن جب میں شکایت کرتا تھا تو صاف مکر جاتے تھے: "ہم نے نہیں مارا" پہلے تو میں اسے بناوٹ سمجھا، ملتجی نظروں سے اُنکی طرف دیکھا اور عرض کیا: "میں آپ کو جھوٹا نہیں بنانا چاہتا، لیکن میں نے دیکھا کہ آپ نے تیر مارے"۔

میری ملتجی آنکھوں کا اُن آنکھوں سے ملنا تھا، کہ سیکڑوں ہزاروں تیروں کی پے در پے بوچھاڑ پڑنے لگی، مگر اُنکو اس وقت عین اس بوچھاڑ کے وقت بھی اپنی بے تقصیری پر اصرار تھا۔

یہ ہم پر بہتان ہی، تیر ویر کیسا؟ (اور آنکھوں میں آنسو بھر لاکے) ہم کہیں نہیں جانتے' اور ہزاروں تیر برسا دیے۔

"تم اس قدر زخمی کیوں نظر آتے ہو، کس نے گھائل کیا؟" اور ایک نظر، ایک ترحم انگیز اور ہوش رُبا نظر ڈالی اور ایک لاکھ برچھوں سے مجھے چھلنی کر دیا۔

"ہے ہے، اس قدر نہ تڑاپو، کس بیرحم نے تمہیں خون میں شرابور کردیا"۔ مگر بجریا کی کٹریا سے اور کچوکے لگا دیئے۔

بعد میں معلوم ہوا کہ حقیقت میں اُنہیں اپنے ظلموں کی خبر نہیں، تیروں کی بوچھاڑ عمداً نہیں کی جاتی؛ بلکہ اپنے آپ ہوتی رہتی ہے۔ اُف! اُف! خدا، ان تیراندازوں سے پالا نہ ڈالے۔ کھُلے بند قزّاق، زخم لگا کے بھاگ جانیوالے قزّاق، یا ٹھگ! ان سب سے میں سینہ سپر ہو سکتا ہوں اور ہوا ہوں، لیکن اس تیسری صنف سے تاب مقاومت نہیں، نہیں، بالکل نہیں۔

مغرب کیا، ساری دنیا میں ہیں قدیم اہلِ یونان سے بہت خوش ہوں، انہیں تعقل (اور خدا اس لفظ کو دنیا سے اُٹھاوے) حکمت پر بہت توجہ تھی، لیکن میری غذا (حُسن) پر وہ اُس سے زیادہ متوجہ تھے۔

"وینس" وہیں نکلی، اور وہ اندھا، مگر نٹ کھٹ، شریر لڑکا "کیوپڈ" جو ایک ہاتھ میں تیر اور دوسرے ہاتھ میں کمان لئے، اور کندھوں میں پر لگائے اُڑتا پھرتا تھا، وہیں پیدا ہوا۔ وُہ مجھے زخمی کرتا تھا، لیکن مَیں بہت خوش ہوتا تھا، کیونکہ میرے مدِمقابل قزاقوں کو بھی وُہ نہیں چھوڑتا تھا اور جہنم میں جائیں آپ، اور بھاڑ میں جائے میری سوانح عمری وُہ سامنے سے اِک بدیعۂ خلقت، ایک آئینۂ حُسن و جاذبیت ایک مجسمۂ شعر و نزاکت، سمندِ ناز پر سوار، مجھے شکار کرنے کے لئے آ رہی ہے اور اب نہ مجھ میں اتنی طاقت، اور نہ اُس کی خواہش ہی کہ مَیں اپنے حالات بیان کروں آ، آ، کہ مَیں تیری پرستش کروں

........................................

نوٹ از پرائیویٹ سکرٹری حضرت دل :۔ حضرت دل بھلے چنگے تھے اور اپنے حالات لکھا رہے تھے، کہ یکایک

از خود رفتہ ہوگئے، اور بہکی بہکی باتیں کرنے لگے. افسوس ہے کہ یہ سوانح عمری ناتمام رہ گئی؛ تمام قارئین سے استدعا ہے کہ اُنکی صحت کے لئے دُعا کریں.





# چڑیا چڑے کی کہانی

(چڑے کی زبانی)

"چوں چوچوں، چرچوں، سب غلط، سب جھوٹ! چڑیا چڑے کی کہانی بہت اِنسانوں نے لکھی ہی، مگر قلم در کفِ دشمن است. چوں، چوچوں، چوں، میری اور چڑیا کی لڑائی بہتان! چڑیا کا، آنکھیں دُکھنے کا بہانہ کرنا افترا! چوں چڑ چوں، چوں، چوں، آؤ، اب مَیں تمھیں چند باتیں سُناؤں کہ تمھاری آنکھیں کھُلیں.

حضرتِ انسان کو باتیں بنانی بہت آتی ہیں اور بس
مجھ کو خدا نے مشاہدہ کی قوت عطا کی ہے۔ ویسے دیکھو تو
میں بیوقوف، بھولا بھالا، اِدھر اُدھر پھدکتا نظر آتا ہوں
مگر میں دیکھتا سب کچھ ہوں، سمجھتا سب کچھ ہوں، کہتا بھی
سب کچھ ہوں مگر تم نہیں سمجھتے۔

میں دیکھتا ہوں، کہ خدا نے مجھے آزاد، آزادی طلب
اور آزادی پسند مخلوق بنایا ہے۔ پرندوں اور چرندوں میں
بہت سے ایسے ہیں کہ انسان سے بالکل نفرت کرتے ہیں
اور جنگلوں میں انسان کے گھونسلوں سے دور جا کے رہتے
ہیں، بعض بیوقوف ایسے ہیں، کہ انسانوں میں انسان کے
خادم ہو کے رہتے ہیں۔ مگر میں انسانوں کی کارستانیوں
کو دیکھنے کے لئے شہر میں رہتا ہوں، اُن کے بڑے
بڑے بھونڈے گھونسلوں میں اپنا پیارا، پیارا

چھوٹا، چھوٹا گھونسلا بناتا ہوں۔ لیکن وہ پکڑ کے مجھے رکھنا چاہیں تو کبھی نہیں رہتا۔ پنجرے میں بند کر کے رکھنے کی بات دوسری ہی یا میرے پر کاٹ دیں تو وہ اور ہی بات ہے، ورنہ میں کبھی حضرت انسان سے مانوس نہیں ہوتا۔ میں انہیں خود غرض سمجھتا ہوں اور پرلے سرے کا ظالم۔ مگر مجھے اپنی کہانی سنانی ہی، ضمناً حضرت انسان سے بھی دو دو باتیں ہو جائینگی (پھدک کے اور پروں کو پھلا کے) خدا کا شکر ہی کہ اُس نے مجھے ایسا اچھا لباس دیا: ایک حد تک خوبصورت مگر نہ اتنا کہ انسان کی حریص نگاہوں کا



ہدف بن جاؤں، جسم میں پھرتی دی کہ خوشی خوشی پھدکتا پھروں، چھوٹے پروں میں پرواز کی تیز طاقت دی کہ انسانوں کی رفیق

اُن کی ہمخصال، اُنکی چہیتی بلی کی دستبرد سے بچوں۔ جسم ایسا موزوں دیا کہ بیان نہیں ہوسکتا، نہ اتنا بڑا کہ شاہیں اور باز مجھ پر جھپٹیں جیسے وُہ کبوتر پر جھپٹتے ہیں، نہ اتنا چھوٹا کہ حشرات الارض کی طرح بالکل حقیر ہی ہوجاؤں اور کوئی مجھے دیکھے ہی نہیں۔

آواز کیسی اچھی، چوں، چوں، چڑچوں، چڑچوں۔ آپکے نزدیک اگر یہ خوش آیند نہ ہو تو نہ سہی، اور میں خوش ہوں کہ آپ اسے پسند نہیں کرتے، لیکن میرے ننھے دل کی خوشی اور طمانیت ظاہر کرنے کے لئے یہ بہت کافی ہے۔ چوں، چوں، چوں، چڑچوں۔ شکر ہے خدا کا کہ اُس نے بلبل کا ترانۂ شیریں اور نالۂ رنگیں مجھے نہیں دیا، ورنہ صیاد اور قفس ہی میرے رفیق ہوتے۔ بیوقوف بلبل کو دیکھئے قفس میں بیٹھ کے بھی گاتی ہے اور اپنی اِسارت پر دردانگیز

نہیں دل آویز نالے کرتی ہے اور نہیں سمجھتی کہ یہ اُس کی اسیری کو اور بڑھاتے ہیں۔ ~

گُل و گلچیں کا گلہ بلبل خوش لہجہ نہ کر
تو گرفتار ہوئی اپنی صدا کے باعث

اگر ذرا بھی عقل ہوتی تو قفس میں پہنچتے ہی خاموش ہو جاتی اور اُس وقت تک خاموش رہتی کہ یا قفس کھلتا یا موت آتی۔

مَیں اُڑتا ہوں، پھُدکتا ہوں، دانے چُگتا ہوں، مگر الحمدللہ کسی کو آزار نہیں دیتا، خُدا کی زمین سب کے لئے اور اُس کے دانے سب کے لئے ہیں، یہ فلسفہ قُدرت نے مجھے سمجھا دیا ہے؛ اور اس لئے مَیں سب سے کہتا ہوں آؤ، اور کھاؤ، اور خدا کی نعمتوں سے فائدہ اُٹھاؤ۔ جہاں بہت سے دانے ہوئے اور ہم اپنی تمام ہمجنسوں کے ساتھ پہنچے؛ پھر وہاں اگر اور مخلوق چُگ رہی ہو تو مَیں مُعترض نہیں ہوتا، کبوتر ہوں، مینائیں ہوں، فاختائیں ہوں؛

سب کو صلائے عام ہی. سب ساتھ آئیں اور کھائیں ہیں
اکل کھرا نہیں، تنہا خوری میری عادت نہیں .
حضرت انسان کی بعض باتوں پر تو مجھے بیساختہ ہنسی آتی
ہی: قہ، قہ قہ، چوں چڑچوں، چڑچوں چوں. کس قدر مغرور
مگر سادہ لوح جنس ہی. میرا نام گنجشکِ خانگی رکھا ہی، یعنی
جب انسان کے یہ گھونسلے جن میں وہ آجکل رہتے ہیں
نہ تھے، اور وہ بہائم کی طرح غاروں اور کھووں میں رہتے
تھے تو میں نہ تھا؟ میرا گھونسلا نہ تھا؟ یا کیا اب میں سوائے
اُن کے گھونسلوں کے کسی اور جگہ اپنا گھونسلا نہیں بناتا؟
اب بھی چمن، صحرا، مرغزار، وادی، درخت، جھاڑی،
میرے گھونسلے کے لئے ویسے ہی موجود ہیں جیسے انسان
کے گھونسلے .
میں تو اُنکے بیہنگم، موٹے بھدے گھونسلوں میں اپنا گھونسلا

صرف اس لئے بناتا ہوں کہ یہاں رہکر اس ریاکار مخلوق کی کرتوتوں کو اچھی طرح مشاہدہ کروں اور پھر اپنے ہمجنسوں میں بیٹھ کر ان خود بینوں، ان بیوقوف مغروروں کے اوپر ہنسوں۔ اگر میں انہیں انسان خانگی کہوں تو زیادہ زیبا ہے۔

پھر اُن کے گھونسلوں کا حال سُنیے۔ ایک بڑا ہے ایک چھوٹا ہے، ایک اُونچا ہے، ایک نیچا ہے۔ یہ کیوں؟ مساوات کیوں نہیں؟ اِسے تو میں سمجھتا ہوں کہ اُن کے گھونسلوں کے اندر کے خس و خاشاک، جنہیں انسان کیا کہتے ہیں بھول گیا، ہاں، میز کرسی فرش و فروش مختلف رنگ کے ہوں۔ کیونکہ میں بھی کہیں سے تاگا کہیں سے تنکا، کہیں سے پتّا لا کر گھونسلا بناتا ہوں، لیکن بڑائی چھوٹائی کیوں ہے؟ ہاں، ہاں خیال نہیں رہا

تھا، اس کی وجہ معلوم ہُوئی. مَیں نے دیکھا ہی: چھوٹے گھونسلے والا انسان بڑے گھونسلے والے اِنسان کے سامنے، سر جھکا کے، ہاتھ جوڑ کے کھڑا ہوتا ہی، اس کی خدمت کرتا ہی. لاحول ولاقوۃ. کس قدر بے غیرت مخلوق ہی، مَیں نہ اپنے ہمجنس کی اَور کسی نہ غیر جنس کی خدمت کرتا ہوں، اگر مار بھی ڈالو تو خدمت نہ کروں، اور کیوں کروں، خُدا کے فضل سے ہم سب مساوی ہیں، کسی کو ایک دُوسرے کی خدمت کرنے کی نہ ضرورت ہی نہ آرزو. اپنے بال بچّوں کی خدمت کے سوا، کسی کی خدمت کرنا، کسی کے گھونسلے پر جا کر دریُوزہ گری کرنا، عار کی بات ہی، ننگ کی بات ہی. مگر اِنسان ــــ وُہ مدعیٔ عقل احمق، جو اپنے تئیں درس آموزِ قدرت خیال کرتا ہی۔ اِس نُکتے کو نہیں سمجھتا.

ہائے ریاکار انسان! اس نے ایک لفظ نکالا ہی اور

اُس پر اسے بہت ناز ہی۔ کہتا ہی: "سولئے میرے کسی میں حیا نہیں، سب جاندار سوائے انسان کے بیحیا ہیں، حیا اور شرم کا احساس صرف مجھ میں ہی۔" اوڈینگ مارنیوالی مخلوق، بس، بس۔ جسے تو حیا کہتا ہی وُہ ریاکاری ہی۔

اِنسان چڑا اور انسان چڑیا، کبوتر چڑا، اور کبوتر چڑیا دانہ بدلی کرنے اور پوٹا بھرانے میں ایک ہیں۔ مَیں نہیں جانتا اِنسان نے یہ عادت کبوتر سے لی ہی، یا کبوتر نے اِنسان کی نقل اُتاری۔ مَیں اُس کی تحقیق نہیں کرسکتا کیونکہ کبوتر اگرچہ پرندہ ہی، لیکن ایسا احمق، قدرِ حُریت ناشناس پرندہ ہی کہ انسان سے بہت مانوس ہی؛ اور ایسا کاہل ہی کہ اپنے لئے گھونسلا بھی نہیں بناتا، اِنسان اُس کے لئے گھونسلا بناتا ہی؛ اور یہ اُس کے عوض میں اُس کا درم ناخریدہ غلام بن جاتا ہی۔ وُہ اُسے پکڑتا ہی، مگر پنجرے میں بند نہیں کرتا،

پھر بھی یہ اُس سے نفرت نہیں کرتا، اور اُڑ نہیں جاتا۔
لیکن کبوتر، گو اُسے رات دِن غٹر غوں کی فِکر میں لگانے
اور دانہ بدلی کرنے کے سوائے کوئی اَور کام نہیں (صبح
سے شام تک یہ حضرت دانہ بدلی کیا کرتے ہیں، اور خیال
رہے کہ دانہ بدلی بچّوں کا پوٹہ بھرنے کے لئے نہیں،
اگر ایسا ہوتا تو کوئی تعجب کی بات نہ تھی، کیونکہ بیچارے
بچّے اُڑ نہیں سکتے؛ اور اُن کا پوٹہ ماں باپوں ہی کو بھرنا
پڑتا ہے؛ مگر کبوتر یُوں ہی بیفائدہ ایک دُوسرے سے
چونچ ملایا اور پھڑ پھڑایا کرتے ہیں، اور ایک منٹ دو منٹ
نہیں، گھنٹوں یُوں ہی کیا کرتے ہیں) گو کبوتر کو اِس کے
سوا کوئی اَور کام نہیں، تاہم — سادہ لوح اور صاف دِل
مخلوق! — وہ کبھی اِنسان کی طرح چھپ چھپ کے دانہ
بدلی نہیں کرتا۔

مگر حضرت انسان ! ان کا باوا آدم ہی نرالا ہی، دانہ بدلی میں یہ کبوتر سے کم نہیں، بلکہ بڑھے ہوئے ہی ہونگے، مگر وہی خود ایجاد حیا اور شرم کی پابندی سے اپنے گھونسلو میں، چھپ چھپ کے، لیکن پہلے کہہ چکا ہوں کہ وہ حیا شرم نہیں ہے، بلکہ وہ ریاکاری ہے جو گھونسلوں میں وہ چوری چھپے کرتے ہیں جسے وہ علانیہ نہیں کرسکتے!

کل ہی کی تو بات ہی، یہ تمھارے پڑوس کے گھونسلے میں کئی انسان چڑیا اور چڑے بیٹھے تھے، میں اوپر چھت میں تھا، وہ اپنی زبان میں چوں چوں کر رہے تھے، میں اپنی زبان میں چوں چوں کر رہا تھا، آہستہ آہستہ اس گھونسلے کے ایک حصہ میں سے جسے تم کمرہ کہتے ہو اور سب انسان تو چلے گئے، اور بس۔ ایک انسان چڑا، اور ایک انسان

چڑیا۔ یا تمہاری زبان میں میاں بی بی۔ رہ گئے۔ اب اُنہوں نے
دانہ بدلی شروع کر دی اور پھر وُہی پیار محبت کی باتیں ہونے
لگیں؛ تم کہو گے کہ اِس میں ریاکاری کی کونسی بات ہُوئی؟
سُنئے: جب اُن کے ہمجنس بیٹھے تھے، اُس وقت اُنہوں نے
یہ باتیں کیوں رَوا نہ رکھیں؟ اگر کہو شرم کی وجہ سے؛ بہت
خوب! تو بعد میں بھی تو مَیں کمرے میں موجود تھا؛ پہلے
مجھے خیال ہوا تھا کہ شاید اُنہوں نے مجھے دیکھا نہیں؛
اِس لئے مَیں اُڑ کے، اور پھڑ پھڑ کر کے، اُن کے قریب
میز پر جا بیٹھا، کُرسی پر جا بیٹھا، وہاں سے اُڑ کے دیوار
میں جو تصویر لگی ہُوئی تھی، اُس کے چوکھٹے پر جا بیٹھا؛
تب بھی اُنہیں کچھ اثر نہیں؛ اپنے کام سے کام؛ آخر
مَیں نے زور سے چِلّانا شروع کیا: "مَیں یہاں ہُوں،
مَیں یہاں ہُوں، چوں، چوں، چوں" مگر بیحیائی دیکھئے،

مجھے دیکھ کے دونوں نے ہنسنا شروع کر دیا۔ مجھے نہایت غصہ آیا، اور میں اُنکو گالیاں دیتا ہوا، پھر سے کمرے سے باہر اُڑ گیا۔ فرمائیے! آپ ہی فرمائیے، آپ اِسے کیا کہتے ہیں حیا یا ریا کاری؟

اِسی ایک بات پر کیا منحصر ہے؛ حضرت اِنسان کے ڈھنگوں سے میں خوب واقف ہوں کوئی مجھ سے پوچھے۔ کوئی لاکھ بار تو میں نے اِنسان چڑے کو اِنسان چڑیا کے سامنے ادعائے وفاداری کرتے سُنا ہوگا:

"آہ! میں تمہیں چاہتا ہوں، تمہارے سوا حور بھی ہو تو اُس پر آنکھ نہ ڈالوں" بیچاری بھولی بھالی چڑیا اِسے یقین کرتی ہے، اور محبت کی آنکھوں سے ۔ اُن آنکھوں سے جن سے آنسو اور احسانمندی ٹپکتی ہوتی ہیں۔ اُسے دیکھتی ہے۔ یہ ایسا منظر تھا، کہ شروع شروع میں اُس سے

بہت متاثر ہوتا تھا۔ لیکن میں کیا دیکھتا ہوں کہ وُہی
اِنسان چڑا، دوسرے دِن دوسرے گھونسلے میں
دُوسری چڑیا سے ــ پہلی چڑیا کی نظروں سے دُور ــ
کہہ رہا ہے: "آہ! مَیں تمہیں چاہتا ہوں تمہارے سوا حُور
بھی ہو تو اُس پر آنکھ نہ ڈالوں" اور یہ بیچاری معصوم چڑیا
بھی، اس دھوکے باز چڑے کے پھندے میں پھنس جاتی
ہی، اور اپنا محبت بھرا دل اس کے سپرد کر دیتی ہی۔
تیسرے دِن کیا دیکھتا ہوں کہ وُہی چڑا ایک اَور گھونسلے
میں، ایک تیسری چڑیا سے کہہ رہا ہی: "آہ! مَیں تمہیں چاہتا
ہوں، تمہارے سوا حور بھی ہو تو اُس پر آنکھ نہ ڈالوں"۔
اور یہ تیسری تشنۂ محبت بھی اِن باتوں پر یقین کر کے،
دِل ہار بیٹھتی ہی۔ آخر کار، ایک دن آتا ہی کہ تینوں کو
حقیقت معلوم ہوتی ہی، اور ــ یا کنوؤں سے چند جانیں ختم

انسان چڑیوں کی لاشیں نکلتی ہیں، یا افیم انہیں ابدی نیند سُلا دیتی ہے!

دِل چاہتا ہے اس ناپاک مخلوق کو ٹھونگیں مار مار کے مار ڈالو۔
یہاں چڑیا بول اُٹھی: "چڑے کا قطع کلام تو ہوتا ہی، مگر مجھے یہ کہنا ہے کہ انسان چڑیا کا بھولا پن یہیں ختم نہیں ہو جاتا، بلکہ ہر بات سے ظاہر ہوتا ہے۔ میرا چڑا — میں اُس کے سامنے کہتی ہوں کچھ ڈرتی تھوڑا ہی ہوں — رات دِن مجھ سے کہا کرتا ہے: "تم بیحد خوبصورت ہو، تمہاری برابر دُنیا میں کوئی خوبصورت نہیں" مگر خوشامد سے میرا دماغ نہیں چل جاتا، میں اس کان سُنتی ہوں اور اُس کان اُڑا دیتی ہوں کیونکہ گو اُس کی نظروں میں میں خوبصورت ہوں لیکن حقیقت میں خوبصورت نہیں۔ اسے میں اچھی طرح جانتی ہوں۔ مگر کہیں آدم نے حوّا سے کہدیا تھا کہ تم بہت خوبصورت ہو" بس وہ دِن اور آج کا دِن؛

کہ انسان چڑیا کے سامنے سے آئینہ نہیں ہٹتا، آئینہ نہیں تو آرسی ہی، آرسی نہیں تو پانی ہیں اپنا عکس دیکھا جاتا ہے، اور اپنے عکس کو دیکھ دیکھ کے خود ہی جھوما کرتی ہے، اور مارے غرور کے زمین پر قدم نہیں رکھتی۔ یہ نہیں سمجھتی کہ یہ سب چڑے کی خوشامد کی باتیں ہیں اور بس۔

پھر گھر میں بیٹھی، چڑے کو نیک اور اپنا عاشق سمجھا کرتی ہے۔ اور چڑا، اُس کی غیبت میں رنگ رلیاں مناتا ہے۔ یہ نہیں سمجھتی کہ "مالِ عرب پیشِ عرب" ہی رہے تو اچھا ہے۔ میں اس نکتہ کو سمجھتی ہوں اور یہی وجہ ہے کہ میں ہر وقت اپنے چڑے کے ساتھ ہوں، یہاں تک کہ تدارکِ معیشت میں بھی برابر کی شریک ہوں، میں چڑے کو فخر و تفوق کا موقع ہی نہیں دیتی۔ چڑے نے پھر کہنا شروع کیا: - "اب مجھے دیکھئے۔ یہ کچھ غرور اور ستائش کے

کے طور پر نہیں کہتا اور نہ اپنی پیاری چڑیا کو سنانے کے لئے کہتا ہوں، بلکہ واقعہ بیان کرتا ہوں کہ میں ایک ـ بس ایک ـ چڑیا کو دل دیتا ہوں، ایک کعبہ کا طواف کرتا ہوں، ایک دیوی کے گرد پھرتا ہوں، میں ایک چڑیا کو دل دیتا ہوں، اور اُس کے ساتھ پیمانِ وفا باندھتا ہوں۔ اور اُس پیمان کو نہیں توڑتا، مگر یہ کہ موت آ کے اُسے توڑے۔

میں ایک چڑیا کو دل دیتا ہوں اور اُسے پورا اختیار دیتا ہوں کہ میری کُل حرکتوں کی نگرانی کرے، میں جہاں جاؤں اور جس مجلس میں پہنچوں، میرے ساتھ ہو، لڑائی لڑوں تو میرا دل بڑھائے، چہکوں تو میرا نغمہ سُنے۔ انسانوں کی طرح ہم علیحدہ علیحدہ زندگی بسر نہیں کرتے،

میں ـ (سچ کہنا چاہیئے)ـ کبھی کبھی اپنے پر دوسری چڑیا کے لئے بھی پھیلا دیتا ہوں، لیکن یہ محض شوخی اور کلیل ہوتی ہے،

اِس سے کوئی خاص ارادہ مقصود نہیں ہوتا۔ اور میری چڑیا بھی اسے جانتی ہے، اِس لئے وہ نہ ناراض ہوتی ہے اور نہ میری طرف سے اُس کے دل میں شبہ بیٹھتا ہے۔

لو، تم سے باتیں کرنے میں، مَیں بھول ہی گیا کہ مجھ پر فرائض پڑے ہیں۔ مَیں انسان باپوں کی طرح نہیں کہ اکثر اپنے عیش میں اپنے بال بچّوں کا خیال تک نہیں کرتے، بلکہ بعض تو ہمیشہ کے لئے انہیں چھوڑ دیتے ہیں، نان و نفقہ بھی نہیں دیتے۔ مَیں ایسا بے غیرت نہیں۔ جب ان بچّوں کو دُنیا میں لانیکا مَیں ہی باعث ہوا ہوں تو جب تک خود نہ اُڑ سکیں، مَیں خود بھوکا رہوں گا، لیکن اُن کا پوٹا بھرونگا۔ بڑی دیر ہوگئی، وُہ چونچ کھولے اِنتظار میں بیٹھے ہونگے۔ ہاں ذرا مجھے دانے، یا روٹی کی چھوٹی چھوٹی گولیاں بنا کر توڑ ڈالدو۔

آہا! تم نے میری خواہش پُوری کی، شکریہ ادا کرتا ہوں، خُدا تمہارے، اور تمہارے بال بچّوں کے پوٹوں کو بھی ہمیشہ بھرا رکھے۔

لو اب جاتے ہیں،

پھر ملیں گے اگر خُدا لایا"

اور یہ کہتے ہوئے دونوں پُھر سے اُڑ گئے۔



# نکاحِ ثانی

گھڑی، گھرر، گھرر کرکے بجی، دونوں نے ایک ساتھ نظریں اٹھائیں۔ نوجوان عورت انگیٹھی کے سامنے بیٹھی ایک خط پڑھ رہی تھی، چھوٹی لڑکی گڑیا کو بائیں ہاتھ میں لئے اور دائیں ہاتھ کی انگلی اُردو کی پہلی کتاب کے ایک سطر پر رکھے، گڑیا کو وُہ سبق جو خود اُس نے آج پڑھا تھا...... پڑھا رہی تھی: "کُتا بھونکتا ہے...... بلی میاؤں میاؤں کرتی ہے...... اُونٹ بلبلاتا ہے"...... دونوں کی آنکھیں ایک دم اٹھیں اور گھڑی پر پڑیں۔ نوجوان عورت نے اپنے دل میں کہا۔ "لو، نَو بج گئے"۔ لڑکی نے گھڑی پر سے ماں کے چہرے پر نظر ڈالی، اور بات کے لئے بہانہ ڈھونڈھ کے کہنے لگی: اماں

جان، گھڑی نو دفعہ بجی نا"؟

ماں نے مُنہ سے کچھ نہ کہہ کے، مگر ذرا سر ہلا کے، گویا "ہاں" کہا۔ بچّی نے تھوڑے سے تردّد کے بعد پھر پوچھا: "ابّا جان کا انتظار کب تک کرینگے"؟ ماں نے اس کا جواب بھی کچھ نہ دیا۔

ہاں انتظار کرینگے، یُوں ہی اِنتظار کرینگے۔ عورت نے کاغذ کو پھر اُٹھایا۔ آہ! اگر اب بھی آئے، اور نگاہِ محبّت سے اُسے دیکھے تو وُہ، اس گمنام، بے دستخط کے کاغذ کو پھاڑ ڈالیگی، ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے گی، اور بالکل ضائع کر دینے کے لئے انگیٹھی میں ڈال کے راکھ کر دیگی، اُس پر یقین نہ کرے گی، اپنے شوہر کی بیوفائی کی اطّلاع دینے والے کاغذ پر ذرا سا بھی یقین نہ کریگی۔

"یا اللہ! کیا یہ ممکن ہی؟ تو یُوں کہئے، یہ جوہر دوسرے

تیسرے رات رات بھر غائب ہوجایا کرتے ہیں ! یہ سب بیوفائی کا نتیجہ ہے ، یہ سب کسی بیوا کو دِل دینے کے باعث ہے۔ یہ جو کہا جایا کرتا تھا ، کہ آج کچہری کے فلاں دوست کے ہاں دعوت ہے ، شاید رات کو نہ آسکوں ، آج کمپنی باغ میں بینڈ سُنتا رہا ، اِس لئے دیر ہوگئی ، آج فلاں جگہ جلسہ تھا ، اِس لئے جلد نہ آسکا ، یہ سب عُذر جنہیں وُہ یقین تو کیا کرتی تھی ، مگر دھڑکتے ہُوئے دِل سے کہ کہیں جھُوٹ نہ ہوں ، یہ سب عُذر جھُوٹ ہی تھے ، اور صِرف یہ کاغذ ، یہ ناپاک عبارت جو اُس کی آنکھوں کے سامنے اُس کی ہنسی اُڑاتی معلوم ہوتی ہے ، صحیح ہے۔ یہ کاغذ ! وُہ تو اسکا نام ، اس کا کوٹھا ، اور تمام تفصیلات تک بتاتا ہے ، کہتا ہے : "اگر چاہو تحقیق کر لو" یعنی بالکل صحیح ہے ؟ اِنکار کی مجال نہیں ، اس کے جھُوٹ ہونے کا اِحتمال نہیں ؟ یہ خیال اُسے گویا شکنجہ میں دبا دبا کر پیسے

ڈالتا ہو۔

اور اُس وقت، ایک منٹ میں گذشتہ واقعات: ماضی کے شبریں پردے کو ہٹا کے ایک دم اُس کے سامنے آکھڑے ہُوئے: وُہ باتیں، وُہ عذر جو اُس نے اپنے شوہر کی زبان سے سُنے تھے اور مان لئے تھے؛ وُہ گراں واقعات جنہیں اُس نے تحمّل کیا تھا اور بھُول گئی تھی؛ وُہ لڑائیاں جو نمعلوم کیُوں اُن میں ہُوئی تھیں، باوجودیکہ خود اُس نے کبھی اپنے شوہر سے لڑنے کا ارادہ نہیں کیا تھا؛ وُہ تحقیریں اور چھوٹی چھوٹی اہانتیں جو اس کی کیجاتی تھیں اور جنھیں وُہ معاف کرچکی تھی اور بھُول چکی تھی؛ یہ سب پردۂ ماضی سے نکل کر قطار در قطار سامنے آکھڑی ہوئیں اور اپنے اصلی رنگ میں (اُس رنگ میں جن میں اُنھیں بھُولنا معاف کردینا، برداشت کرنا ممکن نہ تھا) اپنے تئیں

ظاہر کرنے لگیں۔

اور اس وقت وہ ان کے عذاب سے تنگ آکر، اور اُس کے جگر میں جو اختلاج پیدا ہو تا رہا تھا، اس سے مغلوب ہو کر اپنے ہاتھوں کو مَل رہی ہے، جسم تھرا رہا ہے۔ اپنی اُنگلیوں کو اس طرح اینٹھ رہی ہو گویا توڑ ڈالیگی؛ ہاتھوں کو اس طرح بڑھاتی ہو: گویا اپنے کندھوں سے اُکھاڑ دینا چاہتی ہے۔

چلّانے کے لئے، رونے کے لئے اُس کو بہت بڑی ضرورت محسوس ہوتی تھی، لیکن اس کاغذ پر یقین کرنا نہیں چاہتی تھی، یقین نہ کرنے کی کوشش کرتی تھی۔ اب اُس نے اپنی نگاہیں اس کاغذ پر سے اُٹھا کر، دیوار پر ڈالیں، جہاں کچھ اُونچے پر سائے میں شوہر کی تصویر لگی ہوئی تھی؛ گویا اس چہرہ میں، اس اہانت، اس بیوفائی کے جھوٹ

ہونے کی علامتیں دیکھنا چاہتی تھی ۔ اور اس وقت، چند منٹ میں اپنی بیاہی زندگی کو پھر دوبارہ بسر کر گئی۔ اس کی بیاہی زندگی کے مرقع اس طرح گذر گئے جس طرح کسی منبع سے مختلف رنگ کی روشنیاں کسی چیز پر یکے بعد دیگرے پڑیں۔ ان مرقعوں میں وہ چہرہ جو اس کے مقابل تصویر میں ہنس رہا تھا، ہمیشہ ہوتا تھا۔

وہ پہلی رات؛ وہ اس رات تو اسے چاہتا تھا؛ وہ رات جبکہ وہ تمام تحسسات قلبی کے ساتھ اس سے کانپ کانپ کر باتیں کر رہا تھا، اور وہ مارے شرم کے پریشاں ولرزاں تھی اور اس کے چہرے کو نہ دیکھتی تھی۔ اس رات بلاشبہ وہ اسے چاہتا تھا۔ ہاں صرف اسے چاہتا تھا! یہ بیچاری لڑکی، اس رات، اسے کنکھیوں سے دیکھ دیکھ کے اس کی باتیں سن سن کے تہ دل سے یقین کر رہی

تھی کہ یہ منور و مسعود رات شبِ عشق ہوکر، لیلِ وصال بنکر ہمیشہ قائم رہیگی، تاابد ختم نہ ہوگی۔

اِس کے بعد مرقع کا ایک اور صفحہ پیش نظر ہوا! ایک دِن صبح کا وقت تھا وُہ سوتے سوتے یکایک جاگی: کیا دیکھتی ہے کہ وُہ خواب سے بیدار ہے، اس کے قریب بیٹھا ہی؛ اور ایک اُلفت پاش مفتونیت سے آنکھیں اس کے چہرے پر گاڑے ہُوئے ہی۔ وُہ سوتے میں اس طرح دیکھے جانے سے لجائی! اور اپنی گھبراہٹ اور شرم کو چھپا نہ سکی کہ اتنے میں اُس نے اُس کے مُنہ کو جو حیرت سے کُھل گیا تھا، ایک لمبے بوسے سے بند کردیا۔ آہ یہ بوسے! لیکن اس وقت تو زندگی بوسوں ہی میں گذرتی تھی۔ اُس زمانے میں تو وُہ یہ خیال کرتی تھی کہ زندگی، ایک دائمی بوسۂ عشق ہی، یہاں تک

کہ ایک دن ان بوسوں میں، اِن بوسوں کے درمیان، اُس نے زہر کا ایک گھونٹ چکھا، کوئی سبب نہ تھا، کوئی وجہ بظاہر معلوم نہیں ہوتی تھی، کہ ایک دن اُسے اِن عشق کے بوسوں میں چھپی ہوئی ایک کھٹک محسوس ہوئی، جس نے اس کے قلب، اُس کی رُوح تک جاکر ایک ضرب لگائی۔

بس اس وقت، اُس سیکنڈ سے اُسے ایک مبہم غیر معنی ڈر نے ستانا شروع کر دیا۔ لیکن اگر یہ غیر معنی خوف، غیر معنی ہی رہتا، تو وُہ ایک پُر لطف خواب کی بے معنی گھبراہٹ پر محمول کر کے اپنے دِل کو دھوکا دے کر خوش رہتی۔ مگر یہ بھی نہ ہوا۔

ایک دِن، اتوار کا دِن تھا، وُہ گھر سے نکلتے وقت، اُس کی طرف نہ دیکھ کے یہ کہتا ہوا کہ "شاید میں آج دیر سے آؤں" جانا چاہتا تھا، اس وقت بھی اُس کی نظروں میں وُہ وقت اور موقع پھر رہا ہے، جب اُس نے پوچھا: "کیوں"؟

اور اُس کی آنکھوں سے آنکھیں ملانا چاہیں، تو اُس نے جھوٹ بولنے والوں کی مخصوص پریشانی کے ساتھ، اپنی چھتری کو لپیٹنے کی کوشش کرتے ہوئے جواب دیا: "آج اتوار کا دن ہے شاید دوستوں کے ساتھ سیر وغیرہ میں دیر ہو جائے"
پہلا جھوٹ! اِس پہلے جھوٹ پر یقین نہ کرنے کے لئے اُس نے تمام رات کوشش کی تھی، تمام رات اپنی طبیعت کو یہ یقین دلانے کی کوشش کرتی رہی تھی کہ یہ عُذر جھوٹ نہ تھا: اور اس کوشش میں اس کی واپسی کے وقت تک آنکھ بھی نہیں جھپکائی تھی۔
آخر وُہ واپس آیا، اِس واپسی کے وقت، وُہ اس کی زبان سے ایک کلمۂ تسلّی، ایک حرفِ اعتذار سُننے کی اُمید رکھتی تھی
"تم اب تک سوئی نہیں"؟
"نہیں، تمہارا انتظار کر رہی تھی"۔
اِس جواب پر اگر وُہ ایک حرف ہی کہتا، ایک حرفِ محبّت!

تو اپنے اضطرابات کو وہ فوراً بھول جاتی، مگر اُس نے کچھ بھی نہ کہا. رات کے کپڑے جلد جلد پہن کے، پلنگ پر لیٹتے وقت اُس نے اُس کا بوسہ لیا تو، مگر اس بوسہ میں ایک اجتناب، ایک رکاوٹ ملی ہوئی تھی، پلنگ پر اس طرح گر پڑا گویا تھکن کے مارے اُس کا تمام جسم ٹوٹ گیا ہے، اور یہ کہہ کے: "آؤ سو رہیں" فوراً آنکھیں بند کر لیں اور سونے لگا. اس رات، رضائی میں مُنہ چھپا کے، کہ کہیں وہ سُن لے وہ رات بھر چپکے چپکے رویا کی، رویا کی.

اِس کے بعد، بات بات پر اُس کا دِل بھر آیا کرتا تھا؛ اور اس کا خاوند بھی اُسے روتا دیکھتا تھا؛ اور اُس کے رونے پر اپنی وحشت اور گھبراہٹ ظاہر کرتا تھا، اتنے اخلاق کا بھی استعمال نہ کرتا تھا، کہ اس وحشت کو چھپانے کی کوشش کرتا. کبھی بلّی کی طرح جو اپنے جسم کو آ کر اپنے مالک

سی سہلاتی ہی، لیکن ذراسی تکلیف پر پنجہ مارنے کے لئے تیار رہتی ہی، وہ اس سے کہتا: "دیکھو روٗمت، میری جان پہلے کی طرح مجھے چاہتی ہونا؟ آنکھیں پونچھ ڈالو؛ ذرا آنکھوں سے آنکھیں تو ملاؤ۔ جان! ذرا ہنس تو دو" پھر ذراسی دیر میں بلّی کی طرح، نرم پنجوں میں سے تیز ناخن نکالتا، یعنی کہتا "بس، بس رونا بہت ہوگیا؛ اس بسورنے کو بند کرو، گھر کیا ہی امام باڑہ ہی۔ تم مجھے بالکل گھر سے نکال دوگی!" یہ باتیں کب سُنتی تھی؟ جب کنوارپن، بالپن کو پیچھے چھوڑے ہوئے صرف چھ ہی مہینے ہوئے تھے۔ چھ مہینے میں اس بیچاری عورت، جوان عورت کو رونے کے لئے کس قدر کافی وقت مل گیا تھا، نہ صرف یہ، بلکہ شوہر کو اس سے سیر ہونے، اور ان کلمات کے کہنے کا بھی وقت مل گیا تھا۔

ہائے وُہ اُمیدیں! وُہ کس طرح منقطع ہوگئیں! رہا سہا رشتۂ قلب، اُس کے اِس آخری فقرہ نے "تم مجھے بالکل گھر سے نکال دوگی" توڑ دیا۔ تو گویا وُہ پہلے ہی اپنے تئیں گھر سے نکلا ہوا سمجھتا ہی، کہ یہ رونا، "بالکل" گھر سے نکال دیگا! اس کے بعد، اُس نے اُس کے سامنے طبیعت کو روکنا شروع کیا، کبھی کبھی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا آتے، لیکن وُہ نہایت کوشش کرکے، پلکوں کو دبا کے ان آنسوؤں کو نکلنے نہ دیتی، ایک دن، وُہ اُس کے سامنے بھی طبیعت کو نہ روک سکی۔

وُہ، وُہ دن تھا، کہ اُس نے اُسے خبر دی تھی کہ وُہ اُس سب سے اعلیٰ ہدیہ کو جو عورت اپنے خاوند کو پیش کر سکتی ہے، اُٹھائے ہوئے ہی اور کچھ دِنوں میں پیش کریگی۔ اس خبر کو دیتے وقت، وُہ سمجھتی تھی کہ مارے خوشی کے

اُچھل پڑیگا، اُس کے گلے سے لپٹ جائیگا۔ مگر وُہ پتھر کی مُورت کی طرح وہیں کا وہیں رہگیا، متحیّر آنکھوں سے یوں دیکھنے لگا، گویا سمجھا نہیں۔ پھر کہنے لگا: "مگر بہت جلد"! باپ بننے کی خوشبختی کی خبر پر پہلا کلمہ جو اُسکی زبان سے نکلا وُہ یہ تھا! حالانکہ قلبًا اس کا خاوند بُرا آدمی نہ تھا، اُس کا دِل گواہی دیتا تھا، کہ وُہ بُرا آدمی نہیں ہے، سخت دِل نہیں ہے۔ پھر۔ اِس قسم کے فقرے کیُوں کہے جاتے ہیں؟ کیُوں اُسے رُلایا جاتا ہے، کیا اُن کے درمیان کوئی راز ہے، کوئی غلط فہمی ہے؟

"بہت جلد"! اس طعن پر وُہ اپنی طبیعت کو نہ روک سکی، اور رو پڑی؛ اس خیال سے معذّب ہوکر رو پڑی، کہ لو اب تک مَیں اپنے تئیں اس سے نہ چھڑوا سکی۔ لیکن اس رات، وُہ اس رونے پر غُصّہ نہ ہوُا؛ بلکہ اپنے فقرے کے اثر کو گھٹانے کی

کوشش کرتا رہا۔ میں تو مذاق کرتا تھا، تم اُسے سچ ہی سمجھ گئیں؛ کہیں مذاق سے بھی انسان اس قدر متاثر ہوا کرتا ہے، واہ واہ! علاوہ ازیں میں نے جو کہا، تمہارا ہی خیال کر کے کہا؛ ذرا سوچو تو! اگر لڑکی پیدا ہوئی، تو دس پندرہ برس کے بعد تم اور وہ دو بہنیں معلوم ہونگی" اور یہ کہہ کے، اور اس کے انگلیوں میں انگلیاں ڈال کے، اور بالوں کو چوم چوم کے، وہ گویا اُس سے معافی مانگتا تھا۔ اُس نے اُسے معاف کر دیا۔ وہ ہمیشہ ہی معاف کر دیا کرتی تھی ہمیشہ اُن شکر رنجیوں کو جو اُس غیر معنی شے، اس راز، اس غلط فہمی سے پیدا ہوا کرتی تھیں وہ معاف کر دیا کرتی تھی۔

لڑکی پیدا ہوئی؛ اور اس واقعہ نے ایک بڑی تبدیلی کر دی۔ اُس نے اپنے خاوند کو، زچگی کے پلنگ کے سرہانے روتا ہوا دیکھا یہ اپنی پچھلی حرکات پر ندامت کا رونا تھا۔

یہ پہلی دفعہ تھی کہ اُس نے خاوند کو روتے ہوئے دیکھا۔ یہ آنسو گویا اس بیچارے کے سال بھر کے اضطرابات کو دھو رہے تھے، مٹا رہے تھے۔

اس کے بعد اُس کے خیال میں اچھی گذری، یا شاید یہ ہو کہ سال بھر تک جن باتوں کی وُہ عادی نہ ہوئی تھی، اب انکی عادت پڑگئی تھی، اور اس لئے اب دوستوں کی دعوتیں؛ سیر میں بہت دیر ہوجانا، اس کی توجّہ کو اپنی طرف مائل نہ کرتے تھے، یہاں تک کہ دعوتوں، اور تاخیر سیر میں آہستہ آہستہ تواتر پیدا ہونے لگا، پھر بھی اُس کے دل میں کچھ شُبہ پیدا نہ ہوا۔

اُف! آخرکار وُہ عظیم واقعہ! جس کا خیال اُس کے آنکھوں کے سامنے، اُس کے غضبناک چہرے، اور آتش فشاں اور جگرسوز نظروں کی تصویر لا کے کھڑا کر دیتا ہی! اور یہ غضب اور یہ آتش فشانی کس لئے ہُوئی تھی؟ محض ایک چھوٹی سی

بات پر، گڑگڑائی کے لئے ایک بہانہ تھا؛ اور اُس وقت وُہ پاگلوں کی طرح ہذیان بکنے لگا تھا۔

جوان عورت، اِس واقعہ کو یاد کرتے وقت، خیال میں بھی پُورا نہیں کرتی۔ اُس کا غرورِ نسوانی، اُس واقعہ کا خیال آتے ہی، اُسے پُرقہر کر دیتا ہے، اور اِس لئے کہ وُہ مارے غصّے کے کانپنے نہ لگے، وُہ اس واقعہ کی یاد کو یُوں ہی ادھورا چھوڑ دیتی ہے۔

یہ وُہ واقعہ تھا کہ اس پر اُس نے بھی کھُلّم کھُلا اپنے خاوند سے اعلانِ جنگ کر دیا تھا اور اس کی ناسزا باتوں کا ناسزا باتوں سے جواب دیا تھا۔ یہ لڑائی برسوں رہی۔

اِس زمانہ میں، ایسے ایسے دن بھی آتے تھے، کہ وُہ کئی کئی دن تک گھر نہ آتا تھا، ایسی راتیں بھی آئی تھیں، کہ وُہ دونوں ایک بستر میں لیٹے ہوتے تھے۔ مگر دو دشمنوں کی

صفت سے لپٹے ہوتے تھے: دونوں مُنہ پھُلائے ہوئے دونوں ایک دوسرے سے مُنہ پھیرے ہوئے، دونوں میں بات چیت بند! غرضیکہ اس زمانے میں دونوں دشمن تھے، لیکن، پھر بھی نوجوان عورت اسے اچھی طرح جانتی تھی، کہ جس زمانے میں وُہ اس کی سخت دشمن تھی، اُسی زمانے میں اس کی محبّت دِل میں بیٹھی ہوئی تھی، اور اس سے بھی واقف تھی کہ گو وُہ اس زمانے میں اِس کی تحقیر کرتا تھا، اُسے ستاتا تھا، تاہم وُہ اُسے چاہتا تھا، اُس کا اسیرِ محبّت تھا.

جب کیفیت یہ تھی، تو یہ زبون زندگی کیوں؟ کیوں دونوں کسی طرح خوش خوش زندگی بسر نہ کرسکتے تھے؟ کیوں اُن میں یہ کشمکش، یہ لڑائی رہتی تھی؟ وُہ اُس سے نفرت کرنے کی کوشش کرتی، اس کوشش کا نتیجہ یہ ہوتا تھا، کہ بالعکس وہ اپنے تئیں اُس کی طرف مائل پاتی تھی. اگر وُہ یہ مان لیتی، کہ یہ آدمی بُرا ہے

تو غالباً وُہ اس سے نفرت کر سکتی۔ اگر وُہ حقیقتاً بُرے دِل کا آدمی تھا، تو پھر لڑائی، ہر شکر رنجی کے بعد ندامت کے ساتھ آنا، اور اپنے ہاتھوں میں اس کا مُنہ لیکے چُومنا اور بغل کو گدگدا کے، ہنسانے کی کوشش کرنا، اور ہر طریقہ سے صلح کرنے کی ترکیبیں کرنا کیا معنی رکھتا تھا۔

اِسی بڑی لڑائی کے بعد جو اتنی مدت تک رہی، لڑکی کے چیچک نکلنے پر بھی یہ ہی ہوا تھا نا؟ بچی کے بخار اُترنے اور دانے جھڑنے پر جو گھر میں ایک بڑے اندیشہ سے نجات پانے پر خوشی پھیلی ہُوئی تھی؛ اس خوشی نے شوہر کو آخر کار اپنی بیوی کے آغوش میں گر کر معافی مانگنے پر مجبور نہ کیا تھا؟

اگر وُہ اچھّا آدمی نہ ہوتا، تو بھلا یہ ہو سکتا تھا؟ اُس کی یگانہ تسلّی اس کے شوہر کی یہ صفت تھی۔ چھ برس سے،

بُرے دنوں کو، لڑائی کے دنوں کو بُھلا دینے والی صرف یہ صفت تھی۔ وُہ کبھی یہ گمان نہ کرتی تھی، کہ ان اتفاقات کے ساتھ، اِن واقعات کے باوجود بھی بیوفائی ہوسکتی ہے: ہاں اُس نے کبھی اسے سوچا بھی نہ تھا، یا یہ کہنا چاہیئے کہ سوچنا چاہا بھی نہ تھا۔ اُسے بیوفائی سے پاک معرّا دیکھنے کی آرزو اس قدر شدید تھی کہ بیوفائی کے شُبہ دلانے والی چیزوں کو بھی خاص کوشش کرکے ذہن سے نکال دیا کرتی تھی۔

اب نوجوان عورت غور سے دیکھنے کے لئے آنکھوں کو کھول کے، دیوار پر سایہ میں لٹکی ہُوئی تصویر کو دیکھتی ہے؛ اور ایک نااُمیدی کے لہجہ میں کہتی ہے؛ "آہ! یہ اُمید بھی جھوٹی اُمید نکلی ہے۔

اُس کی پریشان آنکھیں تصویر کو دیکھ دیکھ کر اُس پر مؤاخذہ

